سلم المسلمون من لسانه ویده

# تحفۃ الاخوان

دہلی مطبع فاروقی میں باہتمام محمد معظم صاحب طبع ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی حِلْمِہٖ بَعْدَ عِلْمِہٖ وَعَلٰی عَفْوِہٖ بَعْدَ قُدْرَتِہٖ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ اما بعد فقیر محمد حبیب اللہ گذارش خدمت بہائی مسلمانون کی کرتا ہی کہ یہہ رسالہ قلیل العبارت کثیر الفوائد لائق مطالعہ کی ہی لیکن بعضی صاحب ایسی رسالون کو نہین دیکہتی بسبب اسکی کہ بعضی رسالون مین بعضے مضمون تعصب آمیز ہوتی ہین سو اس رسالہ کو انشاء اللہ تعالی تعصب سی خالی پاوینگی اور چاہیی تو یون کہ جس رسالہ مین مضمون تعصب آمیز پاوین اوسکا ہی مطالعہ کرین اور خذ ما صفا پر نظر فرماوین اور بعضی صاحب بسبب اسکی کہ کسی رسالہ مین کوئی مضمون اپنی سمجہہ کی برخلاف پاتی ہین تو اوس سی نفرت کرتی ہین سو یہہ بات خود تعصب ہی بلکہ چاہیی کہ بنظر تحقیق اور انصاف کی نظر فرماوین اور جو مضمون اپنا سمجہا ہوا برخلاف دلیلون شرعی کی اور غلط معلوم ہو اوسکو ترک کرین اور بعضی صاحب بسبب اسکی کہ خود اہل علم ہین اپنی آپ کو حاجتمند دیکہنی ایسی رسالون کا نہین جانتی سو یہہ بات پسندیدہ نہین ہے کیونکہ مصنف رسالہ کا حتی المقدور تلاش مسایل کی کتب دینی سی کرکی جمع کرتا ہی اور وہ مسایل ہر عالم کو مستحضر نہین ہوتی اس رسالہ کی دیکہنی سی معلوم ہوتی ہین اب گذارش

یہہ ہی کہ جوان صالح شیخ عبد الحق نی چند مسایل بہ نیت خیر جناب مولوی سید محمد نذیر حسین
صاحب کی خدمت مین پیش کئی جناب مولانا صاحب مدظلہ نی اونکا جواب مختصر تحریر فرمایا
اس فقیر نی کتب فقہ اور اصول اور تفسیر اور حدیث وغیرہ کی عبارات محقق اور صحیح کی
ساتھہ تحریر مولانا صاحب کو مدلل اور مؤید کر دیا اور بعض عبارات کہ بہت طویل تہے
اونکو مختصر کر کی لکہا ہی اور اصل عبارت مین اپنا تصرف نہین کیا اور مضمونکو فوت ہونے
نہین دیا اور نام رکہا اس رسالہ کا تحفۃ الاخوان امید کہ ناظرین بنظر انصاف و
تحقیق اول سی آخر تک اس رسالہ کو نظر فرماوین اور اس خیر خواہ دعاگو کو اور سایل
اور مجیب کو اور تمام مومنین اور مومنات کو دعای خیر سی یاد فرماوین آغاز سوال
بعد حمد و صلوٰۃ فقیر عبد الحق بزبان مقال و دیگر مسلمانان اطراف و جوانب بلسان حال
درخدمت سید العلما سند الفقہا حضرت مولانا سید نذیر حسین صاحب سلمہ اللہ تعالی
گذارش می نماید کہ درین زمان بسبب شرارت نفس و شیطان اختلافی عجیب و فساد و عناد
و بغض میان مسلمانان ہر روز و بر دیک افتادہ لہذا بصدق نیت و طلب فائدہ مسلمین و صلاح
بین الناس چند مسایل بزبان ہندی بجناب عالی گذرانیدم امید کہ جواب آن ارقام
فرمایند و مہر خود بران ثبت نمایند انشاء اللہ تعالی موجب بسیار فواید دین خواہد شد و غرض
این فقیر از استفسار این مسایل آنست کہ بکسی مجادلہ و مکابرہ نماید بلکہ محض برای
فائدہ مسلمانان استفسار کردہ شد و اجرکم علی اللہ انشاء اللہ تعالی انتہی ف جو مسئلہ
کثیر المنفعت اور کثیر الوقوع اور ضروری ہو اوسکا پوچہنا اپنی واسطی یا اورون کی تعلیم کی
لئی بہ نیت خالص موجب ثواب عظیم ہی جیسا کہ حضرت جبرئیل ع نی واسطی تعلیم مسلمانون کی
حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سی پوچہا یا محمد اخبرنی عن الاسلام الحدیث اور جیسا کہ
حضرت معاذ رض نی عرض کیا یا رسول اللہ اخبرنی بعمل یدخلنی الجنۃ ویباعدنی من النار
الحدیث اور فرمایا حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نی واللہ فی عون العبد ما کان العبد

فی عون اخیه المسلم ومن سلك طریقا یلتمس فیه علما سهل الله له به
طریقا الی الجنة الحدیث كذا فی المشكوة فی باب العلم وایضا فیه ان الله
وملئكته واهل السموات والارض حتی النملة فی جحرها وحتی الحوت
لیصلون علی معلم الناس الخیر وایضا فیه نضر الله عبدا سمع مقالتی فحفظها
ووعاها واداها الحدیث اور جس امر کی ضرورت نہو محض قیل وقال کے واسطے کسی
نیت فاسد سے جیسے کسی کو ذلیل کرنیکو یا اپنی شیخی مارنی کو یا عبث جھگڑا کرنیکو پوچھا جاوے
تو بہت برا اور وبال ہے وقد نقل المناوی فی شرح الجامع الصغیر عن افاضل
الصحابة انهم اذا سئلوا عن شیء قالوا اوقع فان قیل نعم افتوا والا قالوا
دعه حتی یقع وقال الحافظ العسقلانی فی فتح الباری كره جماعة من
السلف السوال عما لا یقع لما یتضمن من التكلف والتنطع والرجم بالظن
من غیر ضرورة وفی شرح الاربعین للهیثمی قد بالغ قوم فقالوا لا یجوز
سوال العلماء فی نازلة الا بعد وقوعها وایضا فی شرح الجامع الصغیر
للمناوی التوسع فی البحث عما لا یقع وكثرة الخصومة والجدال فیه
حتی یتولد منه الاهواء والبغضاء ویقترن بذلك نیة العلو والمباهاة
قد ذمه العلماء ودلت السنة علی قبحه انتهی كذا فی الرسالة المدنیة
وقال النبی صلی الله علیه وآله وسلم من طلب العلم لیجاری به العلماء او
لیماری به السفهاء او یصرف به وجوه الناس الیه ادخله الله النار
كذا فی المشكوة فی كتاب العلم وایضا فیه من تعلم علما مما یبتغی به
وجه الله لا یتعلمه الا لیصیب به عرضا من الدنیا لم یجد عرف
الجنة یوم القیامة یعنی ریحها وایضا فیه عن معاویة قال ان النبی
صلی الله علیه وسلم نهی عن الاغلوطات انتهی اور اس مانعین خلاف

اور فساد اور عناد اور بغض اور مجادلہ اور مکابرہ اور مغالطہ کا یہہ حال ہی کہ
خاص فرقہ اہل سنت مین بعضی آپس مین ایکدوسری کی ساتھہ اتنی دشمنی رکھتی ہین کہ
کسی بد مذہب اور فاسق بلکہ کافر کی ساتھہ نہین رکھتی چنانچہ شیعہ لوگ شیطان اور
دجال اور ابو لہب اور ابو جہل کی برا کہنی کیطرف اتنا متوجہ نہین ہین جیسا کہ حضرت
ابوبکر رض اور حضرت عمر رض وغیرہما کیطرف متوجہ ہین جیسا کہ فرمایا شیخ عطار رح نی ؎
از زبانت بت پرستان رستہ اند     وایما از تو صحابہ خستہ اند     اور فرمایا سعدی
رح نی ؎ چنین گفت درویش صادق نفس     ندیدم چنین بخت برگشتہ کس
کہ کافر بپیکارش ایمن نشست     مسلمان ز جور زبانش نرست     ایساہی
اب بعضی اہل سنت کا حال ہی کہ دو گروہ مخالف کہ ایک محمدی اور دوسرا حنفی
مشہور ہی اور حقیقت مین دونو محمدی اور حنفی ہین کیونکہ جسنی مسایل مذہب حنفی
کو استعمال کیا تو اسی نیت سی کیا کہ یہہ مسایل حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے
کلام پاک سی نکلی ہین تو وہ محمدی ہوا اور محمدی لوگ کہ صدہا مسایل اجتہادی
مذہب حنفی کی لیتی اور عمل کرتی ہین وہ حنفی بھی ہوئی سو کوئی محمدی ایسا متعصب
ہی کہ حنفیون کو بسبب تعصب تقلید اونکی کہتا ہی حنفی سکہہ اور حنفی مشرک اور
کوئی حنفی ایسا متعصب ہی کہ محمدیون کو کہتا ہی سرنگی اور لا مذہب تو انکا لقب ہے
ٹھہر الیا ہی مولانا نذیر حسین صاحب مدظلہ نی نقل فرمایا کہ عظیم آباد کی طرف بعضی
جاہل کہتی ہین جنہی سا ہی سرک لا شک فیہ یعنی حنفی شافعی ہونا شرک ہی اسمین
کچھہ شک نہین ایک روز ایک شخص نی کہا کہ اب محمدی خالص بن جاو حنفیت
کو کوئین مین ڈالو اور کوئی فقہ کی کتابون کو برا کہتا ہی بعضی ایک فصل مشکوۃ
کی پڑہی نہین اور مجتہدون پر طعن کرتی ہین اور بعضی حنفی صاحبون کا یہہ حال ہی
کہ آپ صدہا کام خلاف طریقہ حضرت ابو حنیفہ رض کی کرین جیسا کہ نماز اور روزہ مین

سستی کرنا اور زکوٰۃ نہ دینا اور باوجود فرض ہونے کی حج کو نجانا اور بیاہ شادیون
مین ناچ باجی آتش بازی ساچق بہاجی سہرا اور قبرون پر بدعات اور سونی اور
چاندی کی زیور اور ریشمی کپڑی مردون کو پہنتی اور نمازون کا قضا کرنا اور ماتم
مین عورتون کا برس او مہینی سوگ رکہنا اور نوحہ اور بیان کرنا وغیرہ ایسی امور
لیکن اگر کوئی شخص کہ اوسکی ظن مین رفع یدین اور آمین جہر کا سنت ہونا حدیث
سی ثابت ہو چکا بہ نیت ادای سنت اسپر عمل کری اس عمل کو خلاف حنفیت سمجہکر
کہتی ہین کہ ہاتہون کو ہلاتا ہی جیسا کہ کتا دم کو ہلاتا ہی ایک شخص نی آمین پکارکر
کہی دوسرا بولا وہ کتا ہوگا اور بعضی طالب علم آمین جہر والون کو کوکی کہتی ہین اور
کوئی ایک نیا فرقہ ہی ہندون مین اور جو کوئی رسول اللہ صلعم کا فعل سمجہکر کبہی کبہی
رمضان شریف مین آٹہہ رکعت تراویح بقراءت طویل ادا کری اوسکو گمراہ جانتی ہین
حالانکہ یہہ لوگ بموجب وصیت حضرت ابو حنیفہ رض کی بہی حنفیت سی خارج نہین ہوئی
اونکی خود وصیت ہی کہ جب حدیث صحیح پاؤ وہی میرا مذہب ہی اوسپر عمل کرو بلکہ
بموجب قول حضرت ابو حنیفہ کی جو کوئی حدیث صحیح پاوی اور اوسپر عمل نکری وہ شخص
مذہب حنفی سی خارج ہو جاتا ہی چنانچہ بیان ہوگا انشاء اللہ تعالی اور اگر فرضا کسی
مسئلہ مین کوئی مذہب حنفی سی خارج بہی ہوا تو کیا حرج ہی دین اسلام اور مذہب
اہل سنت سی تو خارج نہین ہوا کسی فاسق فاجر بی نماز مانع زکوۃ شراب خوار زناکار
رشوت خوار ربا خوار کنجن شراب کش تعزیہ دار گور پرست بت پرست سی ایسی
دشمنی نہین جیسی حدیث پر عمل کرنیوالون سی ہی بلکہ کوئی متعصب اہل علم فتوی دیتا ہی
کہ ایسی شخصون کو بستیون والی اپنی مسجدون مین دخل نہ دین اور انکا لحاظ نہین کہتا
وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ مَّنَعَ مَسَاجِدَ اللّٰهِ اَنْ يُّذْكَرَ فِيْهَا اسْمُهٗ الآيَة اور کوئی
لکہتا ہی کہ ایسی شخصون کی ضیافت نکرنا چاہیی اور نہین ڈرتا کہ مبادا اس آیت کریمہ

کا مصداق ہوا وہی کہ ھُمُ الَّذِیْنَ یَقُوْلُوْنَ لَا تُنْفِقُوْا عَلٰی مَنْ عِنْدَ رَسُوْلِ
اللّٰهِ حَتّٰی یَنْفَضُّوْا الآیۃ اور بعضی سوای حنفی مذہب کی اور مذہبون کو نہایت
ہی قبیح جانتی ہین اور طرفین کی متعصبون کی یہانتک نوبت پہونچی کہ ایکدوسری کی
صورت سی بیزار السلام علیک اور مصافحہ ترک غیبت کا بازار گرم بغض و عناد شعار
جھگڑا ناحق مروج کہ ایسی امور بالاتفاق حرام ہین نہ حدیث مین جائز ہین اور حنفی
مذہب مین بیاک اختلافی مسائل کہ اکثر اختلاف مستحبات اور مکروہات مین ہی و نیز
جھگڑتی اور لڑتی ہین اور ایک دوسری پر جھوٹی نالشین کرتی ہین ؎ حرص و
عداوت و حسد و کینہ و ریا ۔ این جملہ شد حلال محبت حرام شد شیخ عبد الحق سائل
ان مسائل کی کہ اللہ تعالی انکو جزای خیر دی مرد نیت بخیر اور معتدل المذہب
اور دونو گروہ کی خیر خواہ ہین اونکو دونو گروہ کی متعصب بدی سی یاد کرتی ہین
بعضے حنفی متعصب انکو لامذہب کہتی ہین اور بعضی محمدی متعصب انکو آدھا کوڑھی
کہتی ہین خیر بہر صورت اللہ جلشانہ کی رضامندی درکار ہی ؎ نیا ساتی از
جانب ہیچ کس ۔ برو جانب حق نگہدار و بس ۔ چو راضی شد از بندہ یزدان
پاک ۔ گر اینان نگردند راضی چہ باک ۔ اللہ تبارک و تعالی ہدایت کری ہم سب
کو کہ ایک دوسری سی دشمنی نہ رکھین اور بغض اور عداوت اور غیبت اور جھگڑا
ناحق وغیرہ کہ یہہ امور بالاتفاق حرام ہین انسی توبہ کرین اور اختلافی مسایل مین
جسکو جس عالم دیندار کی قول پر زیادہ اعتماد ہو اوسپر عمل کرین اور آپس مین محبت
اور پیار رکھین اور موت اور قبر اور قیامت کو یاد رکھین اور آپس مین اتفاق کرکے
بڑی بڑی کام دینی جیسی دفع شرک اور بدعت اور ادای نماز اور زکوۃ اور روزہ
رمضان اور حج اور حاجت روائی مساکین اور صاحب حاجات کی اور نکاح بیوگان اور
ادای جمعہ و عیدین اور اصلاح بین الناس اور تعمیر مساجد و مدارس اور اشاعت

علوم دین وغیرہ امور خیر مین کوشش کرین اس مقام مین اگر کوئی صاحب
یون کہی کہ ہمکو دوسری شخص پر امر خلاف شریعت دیکھکر غصہ آجاتا ہی تو اوسکا جواب
یہہ ہی کہ اوس دوسری شخص کو چاہیئی کہ تم پر بہی ایسا ہی غصہ آوی یعنی جیساکہ تم اونکی
عمل کو خلاف شریعت جانتی ہو بسبب اسکی کہ تمہاری مذہب کی خلاف ہی اسیطرح
تمہارا عمل اوسکی مذہب کی خلاف ہی اور جب ایسا ہو تو خوب ہی جوتی چلی نعوذ باللہ
منہا اور جان لو کہ جو کوئی کسی عالم کی فتوی پر عمل کرتا ہی وہ خلاف شرع نہین ہی صحابہ
اور تابعین اور مجتہدین رض اور اونکی شاگردون اور مقلدون مین سیکڑون مسایل مین
اختلاف رہا ایک دوسری کو خلاف شریعت نہین جانتا تہا اور ایک دوسری پر غصہ نہین
ہوتا تہا میزان الشعرانی مین ہی صـ۵۴ وقد وقع الاختلاف بین الصحابۃ فی الفروع
وہم خیر الامۃ وما بلغنا ان احدا منہم خاصم من قال بخلاف قولہ ولا عاداہ ولا نسبہ الی خطاء
ولا قصور نظر اور اوسی مین ہی صـ۲۴ الجدال فی الشریعۃ من بقایا النفاق بلکہ
بعض اوقات کسی مسئلہ مین صحابہ کرام نی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زمانہ مین اختلاف کیا
اور حضرت اون پر غصہ نہین ہوئی بلکہ خوش رہی چنانچہ انشاء اللہ تعالی کچہہ اسکا بہی
بیان ہوگا بیچ تائید مسئلہ اور مسئلہ کے اور حضرت ابوحنیفہ رح کبہی اپنی شاگردون پر
غصہ نہین ہوئی کہ تم مسایل مین ہم سی اختلاف کیون کرتی ہو اب بتلائیی کہ تم صاحب
اس غصہ مین عامل بالحدیث ہو یا مقلد حضرت ابوحنیفہ رح کی اور جاننا چاہیی کہ جتنی
مسائل اختلافی مین دونو گروہ کی متعصب بی تحقیق اور بلاتامل جہگڑتی لڑتی ہین اصل
اون سب کی کل تین مسئلی ہین ایک یہہ کہ جب مخالف مسئلہ فقہ کی حدیث صحیح پاوے
کس پر عمل کری دوسرا یہہ کہ ہر مسئلہ مین تقلید معین ایک ہی مذہب کی واجب
ہی یا نہین تیسرا یہہ کہ سوای چار مذہب مشہورہ کی اوروں کی تقلید بہی جایز ہی
یا نہین سو ان تینون مسائل مین بڑی اکابر علمای اہل سنت بلکہ خاص حنفی مذہب کی

علما کو اختلاف ہی چنانچہ انشاء اللہ تعالیٰ اس رسالہ مین اسکا بیان ہوگا پہر جبکہ
ایک شخص کا عمل مطابق قول کسی عالم دیندار اہل سنت کی ہوا اوسکو بدمذہب جاننا
اور اوس سی دشمنی رکہنا گویا حقیقت مین اوسی عالم دیندار کو برا اور بدمذہب
جاننا ہی نعوذ باللہ منہا ہان بعد تحقیق تام حتی الوسع کی کسی عالم کی قول پر
گمان خطا کا رکہنا اور اوس قول کو قبول نکرنا یہ امر برا نہین ہی بدمذہب
جاننا اور چیز ہی اور ظن خطا کا رکہنا اور چیز حضرات صحابہ اور تابعین اور
مجتہدین بہت مسائل مین دوسری حضرات کو خطا پر جانتی تہی نہ بدمذہب اور
اونسی دشمنی نہین رکہتی تہی جیسا کہ حضرت شافعی نے باوجود مخالفت کی
صدہا مسائل مین حضرت ابوحنیفہ سی فرمایا کہ سب فقہا فقہ مین ابوحنیفہ کا کنبا
ہین اور فرمایا حضرت احمد حنبل نے ما صلیت صلوٰۃ منذ اربعین سنۃ خلف
الشافعی الا وانا ادعو للشافعی کذا فی الاحیاء وکذا قال یحیی بن سعید اور
حضرات ایک دوسری کی مقلدون کی اعمال کو صحیح جانتی تہی جیسا کہ علامہ شرنبلالی
حنفی نی نقل کیا سید بادشاہ شارح تحریر سی بیچ عقد فرید کی ان مالکا لم یقل ان
من قلد الشافعی فی عدم الصداق ان نکاحہ باطل ولم یقل الشافعی ان من قلد مالکا
فی عدم الشہود ان نکاحہ باطل کذا قال اکمل صاحب العنایۃ فی کتاب التقریر بلکہ
خود ان حضرات کی شاگرد خاص بہت مسائل مین مخالف تہی اپنی اوستادونسی
نہ دشمن اور بی عقیدت اور بی ادب اور نہ اوستاد اونسی بیزار تہی چنانچہ انشاء اللہ
تعالیٰ بیان ہوگا ایسا ہی اب علما کو چاہیی کہ اگر کوئی انکی قول پر اعتماد نکری اور
دوسری عالم کی فتوی پر عمل کری اس بات کو برا نجانین بلکہ اپنی معتقدون کو فرما دین
کہ تمکو جس مسئلہ قیاسی اختلافی مین جس عالم کی قول پر اعتماد اور حسن ظن زیادہ ہو
اوسکی قول پر عمل کرو اور صورت اختلاف مین ایک عالم دوسرے عالم کو مخطی جانی نہ

نہ فاسق اور گمراہ چنانچہ مولانا سید نذیر حسین صاحب نے لکہا ہی بیچ جواب سؤال ادرہ
مسئلہ کی اور اگر کسی مسئلے مین ایک مولویصاحب دوسرے مولویصاحب کی خطا
معلوم کرین بیچ وعظ یا فتوی وغیرہ کی تو ظاہر مین ذکر نکرین بلکہ تنہائی مین سمجہا دین
اور اگر اونکی سمجہہ مین نآوی تو اس خلاف کے دفع کرنیکو اونپر جبر نکرین بلکہ عوام الناس
سی کہدین کہ اس مسئلہ مین ہمارا اور اونکا اختلاف ہی اور اس اختلاف کا کچہہ
مضائقہ نہین آور اگر اپنی خطا معلوم ہو تو بلا تامل قبول کرین ایکدفعہ مولانا سعادتعلی
صاحب سہارنپوری مرحوم نی مولانا نوازش علیصاحب ساکن باندی مرحوم سی
کہا ایسی وقت مین کہ اوسوقت صرف یہ فقیر اونکی خدمتمین حاضر تہا کہ فلانا مسئلہ
عدت کی باب مین جو آپنے لکہا ہی میری نزدیک وہ روایت مرجوع ہی مولانا
نوازش علی حرمی فی النور رغبت نفس سے کہا کہ میری تحریر کی کاغذ کو پہاڑ ڈالیی
اور مسئلہ صحیح لکہہ دیجیی مین اوسپر اپنی مہر کر دونگا آور ایکدن مولانا مظفر حسین صاحب
مرحوم کاندلہ والی نی ایک طالب علم سی کہا کہ فلانی مسئلہ مین مجکو بعد تحقیق کے
مولانا سعادتعلی صاحب سے معلوم ہوا کہ تمہارا قول حق ہی اور مین خطا پر تہا آور
مولانا ممدوح نی نقل کیا کہ مولوی عبد الحلیم صاحب مسافر وارد دہلی کہ عامل بالحدیث
تہی ایکدفعہ مناظرہ مین کتاب سی اونکو اپنی خطا معلوم ہوئی اوسوقت مجکو اونکی
چہرہ پر نہایت ہی بشاشت معلوم ہوئی مین نی سبب خوشی کا پوچہا فرمایا کہ نہایت
خوشی کی بات ہی کہ بندہ اپنی خطا پر مطلع ہو جاوی آور حافظ عبد اللہ صاحب
ساکن بگیدہ نی نقل کیا کہ مولوی محمد رمضان مرحوم ساکن رہم اور مولوی محمد خیر
صاحب مرحوم ساکن سنام مین ایک مسئلہ مین مناظرہ تہا دوسری دن مولوی
محمد رمضان صاحب نے اوس مجمع مین آئی ہی فرمایا کہ لوگو جس مسئلہ مین کل ہم
گفتگو کر رہی تہی رات مجکو اوسمین اپنی خطا ظاہر ہو گئی آور ایسا ہی جناب مولوی

قطب الدین خان صاحب اور مولوی محمد شاہ مرحوم ساکن بودہیانہ کا حال دیکھا کہ
اپنی خطا کا مجمع مین اقرار کرلی تہی اور ایسا ہی حال حضرات مجتہدین کا تہا کہ بہت
مسائل مین اپنی قول سی رجوع اور اقرار خطا کا کیا اور ایسا ہی منقول ہی بارہا
حضرت عمر رضا اور حضرت مرتضی علی رضی سی او رچاہیی کہ ایک عالم دوسری عالم کا
وعظ سننی سی منع نکری کیونکہ مقصود رواج دینا امر دین کا ہی نہ ظاہر کرنا اپنی فضیلت
کا اور نہ حاصل کرنا شرف اور مال و نام آوری کا حدیث شریف مین آیا ہی ما
ذئبان جائعان ارسلا فی غنم بافسد لہا من حرص المرء علی المال والشرف لدینہ
رواہ الترمذی والدارمی کذا فی المشکوۃ فی کتاب الرقاق اور اگر کوئی مسئلہ اپنی کو
معلوم نہو صاف کہدین کہ مین نہین جانتا بزرگان دین حتی المقدور مسئلہ کا حوالہ
دوسرے ایسے علما پر کردیتی تہی جو اونسی بہتر جاننی والی تہی بلکہ بعض وقت بعض مسئلہ
مین حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بہی فرمادیتی تہی کہ مجکو اس بات کا علم نہین
چنانچہ انشاء اللہ تعالی ان امور کا مذکور ہوگا بیچ جواب مسئلہ کی اس رسالہ مین
ایکدفعہ مینی کئی مسئلے مولوی مظفر حسین صاحب سے پوچھی مجکو اپنی ساتہہ سہارنپور
کو لیگئے تاکہ اون مسائل کا جواب مولانا سعادتعلی صاحب و مولانا حافظ احمد علی صاحب
سی حاصل کروادین ایکدفعہ ایک مسئلہ کی تحریر مین نی مولوی سعادتعلی صاحب سے
چاہی فرمایا کہ اس کام کی ہمت اللہ جل شانہ نی مولوی نذیر حسین صاحب کو دی ہے
ایکدن مولانا حافظ احمد علی صاحب ظلہ کی خدمت مین بعض مسائل تقلید مین گفتگو تہی
فرمانی لگی کہ ان مسائل مین ہمکو مولانا نذیر حسین صاحب کے بات کا جواب نہین آتا
اون کی جواب مین ہم چپ ہوجاتی ہین مولانا محمد قاسم صاحب ظلہ کی بہت عادت
ہی یہ کہدینا کہ مین اس مسئلہ کو نہین جانتا اور برادرم مولانا محمد حسین فقیر ظلہ نی
بارہا اس فقیر کو خجالت دی جب کسینی اونسی کچہہ پوچہا یہ فرمایا اس سی پوچہو ایکدفعہ

لودہیانہ مین کئی وعظ خیر خواہ خلایق موجود تہی جناب مولانا علاء الدین قدس سرہ
سی لوگون نی خواہش وعظ کی کری فرمانی لگی ؎ چو کاری بفضولی من برآید
مرا در وی سخن گفتن نشاید ۔ اور مولانا حافظ عبد الغنی رحمۃ اللہ علیہ ساکن پیچھی
کا یہہ حال تہا کہ جب تلک کوئی اور واعظ اور مفتی دیندار موجود ہوتا ہرگز وعظ
کہنی اور فتوی دینی پر راضی نہوتی انتہی اور چاہیی کہ اس سوال سی یہ نیت نہو کہ فلانا
عالم اول جواب اس مسئلہ کا لکہے اور مین اوسکی خطا کو پکڑون اور اوسکو بدنام
کردون بلکہ یہ نیت ہو کہ سائل اپنی مراد کو پہنچی کہین سی پہنچی اگر ایسا ہی حال ہو
عوام اور علما کا تو انشاء اللہ تعالی کیا ہی خیر اور برکت اور بہتری ہو دنیا اور
آخرت کی اور ایسا ہی حال تہا سلف صالح کا چنانچہ انشاء اللہ تعالی اس رسالہ
مین بیان ہوگا لیکن جو مسئلہ کہ ہر مذہب مین متفق علیہ ہو جیسا کہ جہوٹ اور غیبت
اور حسد اور بغض اور شراب خواری اور زنا اور مزامیر اور معازف کا بجانا اور سننا
اور تعزیہ اور شدہ اور علم اور جہنڈی کا پوجنا اور بنانا اور رشوت لینا اور بیگانا
حق دبا لینا اور بدعات اور رسوم کا پابند ہونا اور سوای اسکی ایسی کام کہ کسی مذہب
مین درست نہین ہین ایسی امور مین اگر کسی مولوی کو برخلاف نصوص اور ساری
مذہبون کی پاوین یا وہ نام ہی کا مولوی ہو بدون علم اپنی رائی سی فتوی دیتا
ہو یا ظاہر فاسق یا مفسد یا طامع اور مداہن ہو تو لوگون کو اوسکی فتوی پر عمل
کرنیکی اور اوسکی صحبت اختیار کرنیکی ہرگز اجازت ندین بلکہ بطور شائستہ کہ نوبت
فساد تک نہ پہنچی مناظرہ کرکی ایسی شخص کو ملزم کرنا چاہیی لیکن اس مناظرہ مین
شرط ہی کہ نیت بخیر ہو یعنی ریا اور تکبر اور خودنمائی سی خالی ہو اور کوئی غرض
فاسد نہو لیکن اکثر مناظرہ مین نیت خیر کم ہوتی ہی اور اگر ہوتی بہی ہی تو جہگڑی کی
کیوقت ریا آجاتی ہی اور اپنی بات کا پچ پڑجاتا ہی اور نوبت بلند آوازی

اور فساد تک پہنچتی ہی اور طرفین بندہ جاتی ہین بہتر یہی ہی کہ جھگڑے مناظرہ کر
بچین لیکن لوگون کو اوس مفسد بدعتی سی بی اعتقاد کر دینا چاہیی اور اگر بہت
ضرورت ہو مناظرہ ہی کرنا چاہیی لیکن جن شرطون سی کہ مذکور ہین احیاء العلوم سے
دریافت کرنا چاہیی کہ مناظرہ مین کتنے آفات کا خوف ہی اور فتوی دینے مین
علماء سلف کا کیا حال تہا بہرصورت مقصود یہہ ہی کہ ایسے مین فساد اور نزاع اور
تبغض اور غیبت اور چغلی اور عداوت اور جھگڑا نا حق کہ ایسی امور بالاتفاق حرام
ہین ہرگز ہرگز نہ کہنا چاہیی اور متفق ہوکر رسوم خیر کو رواج دینا اور بدعات اور
رسوم بد کو مٹانا اور باوجود اختلاف مسائل کے ایسے مین خوش دل اور ایک دوسرے کے
خیر خواہ رہنا چاہیی نہ یہ کہ ایسے ہو کہ اکثر بدعتیون اور بدمذہبون کا مضحکہ
بن جاوین چنانچہ اب بعض بدعتی یہ حال دیکھکر کہتے ہین **ب** چو دشمن بدشمن
شود مشتغل ٭ تو با دوست بنشین بآرام دل ٭ اب سب عالی خادمین یہ عرض ہے
کہ اس نزاع کو مختصر کرو اور درپی ہدایت خلق اللہ کے ہو اور متفق ہوکر بدعات اور
امور شنیعہ کہ بالاتفاق ممنوع ہین اونکی دفع مین کوشش کرو اللہ تعالی فرماتا ہی ٭
ولا تنازعوا فتفشلوا وتذهب ريحكم ۔ یعنی آپسمین مت جھگڑو پہر بزدل ہو جاوگے
اور تمہاری ہوا جاتی رہیگی واللہ الموفق **مسئلہ** ہم یقینًا جانتے ہین کہ اللہ تعالی
نے ہمکو حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تابعداری کا حکم دیا ہی لیکن جو مسئلہ
قرآن شریف اور حدیث شریف سی اچھی طرح معلوم نہوا اوسمین کسی مجتہد خاص کی
تقلید کرنا جائز ہی یا نہین **جواب** جائز بلکہ لازم ہی جس مقام مین اور مذہب
کی کتب اور کتاب صحیح حدیث موجود نہون انتہی **تائید** نقل کیا حضرت شاہ ولی اللہ
نے بیچ رسالہ انصاف کی نہر الفایق سی فاذا كان انسان جاهل في بلاد الهند
وما وراء النهر وليس هناك عالم شافعي ولا مالكي ولا حنبلي ولا كتاب من كتب هذه المذاهب

وجب علیہ ان یقلد لمذہب ابی حنیفۃ ویحرم علیہ ان یخرج عن مذہبہ لانہ حینئذ یخرج عن عنق
ربقۃ الشریعۃ ویبقی سُدی مہملا بخلاف ما اذا کان فی الحرمین فانہ تیسر لہ هناک
معرفۃ جمیع المذاہب الخ ف مذہب حنفی سے نکلنا حرام ہی بسبب اسکی کہ اوروں
کی روایت اور حدیث نہین ملتی جیسا کہ عبارت گذشتہ سی ظاہر ہی اور جبکہ ملی
تو حرام نہین اور رسالہ دافعۃ البلوی مین بمہر مفتی صدر الدین صاحب مرحوم
اور مولوی سید نذیر حسین صاحب اور مولوی علیم الدین صاحب عظیم آبادی اور
مولوی قطب الدین خان صاحب اور مولوی حفیظ اللہ خان صاحب اور مولوی
محمد اسد علی صاحب اور سید محمد ہاشم صاحب اور مولوی کریم اللہ صاحب اور خواجہ
ضیاء الدین صاحب مزین اور مرقوم ہی کہ ایک شخص تقلید ائمہ مجتہدین کی مثل
حضرت ابو حنیفہ رح وغیرہ کی عبادات اور معاملات مین کرتا ہی اس عقیدہ سی کہ
یہ لوگ حضرت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کی علماء اور بیان کرنیوالی سنت نبوی
کی ہین اور انکا اتباع صرف بقصد اتباع جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم
کی کرتا ہی اور انکو متبوع مستقل نہین جانتا اور بسبب کم علمی اپنی کی اور میسر نہونی
اسباب تحقیق کی مفصل دلیلین مسائل معمولہ کی نہین جانتا اور بسبب حسن ظن کی
بیچ حق امام متبوع اپنی کی امام ہی کی تقلید پر اکتفا کرتا ہی آیا یہ تقلید جائز ہی یا نہین
اور اس مقلد کی اعمال صحیح اور مقبول ہین یا نہین الجواب تقلید مذکور جائز ہی
اور اس مقلد کی اعمال و عبادات صحیح اور مقبول ہین لیکن اس شخص کو چاہیے
کہ نظر اوپر اسباب تحقیق کی رکھی بارادہ اتباع آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کما انہم
اتفقوا علی جواز التقلید للمجتہدین مع العلم بان المجتہد یخطی ویصیب مع الاستشراف
لنص النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی المسئلۃ والعزم علی انہ اذا ظہر حدیث صحیح خلاف قولہ
فیہ ترک التقلید واتبع الحدیث کذا فی حجۃ اللہ البالغۃ اور اوسی رسالہ مین المسئلۃ

حقمین لکہا ہی کہ ان کو مشرک اور بدعتی کہنا بہت برا ہی اور انکی پیچہے نماز درست ہے بلا کراہت انتہی اور کتاب حجۃ اللہ البالغۃ مین ہی صفحہ ۱۵۹ منہا ان ہذہ المذاہب الاربعۃ المدونۃ المحررۃ قد اجتمعت الامۃ او من یعتد بہ منہا علی جواز تقلیدہا الی یومنا ہذا و فی ذلک من المصالح ما لا یخفی الخ اور اوسی کتاب مین ہی ۱۶۱ لکن لما لم یکن لہ علم بما قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ولا بطریق الجمع بین المختلفات من کلامہ ولا بطریق الاستنباط من کلامہ اتبع عالما راشدا علی انہ مصیب فیما یقول ویفتی ظاہرا متبع سنۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فان خالف ما یظنہ اقلع من ساعتہ من غیر جدال ولا اصرار فکیف ینکرہ احد مع ان الاستفتاء والافتاء لم یزل بین المسلمین من عہد النبی صلی اللہ علیہ وسلم وانما الخ اور اوسی مین ہی فان اقتدینا بواحد منہم فذلک لعلمنا بانہ عالم بکتاب اللہ وسنۃ رسولہ فلا یخلو قولہ اما یکون من صریح الکتاب والسنۃ او مستنبطا عنہما الی ان قال فہذا ایضا معزی الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ولکن فی طریقہ ظنون ولولا ذلک لما قلد مومن مجتہدا الخ اور صراط مستقیم تصنیف مولانا محمد اسماعیل مرحوم مین ہی در اعمال اتباع مذاہب اربعہ کہ رائج در تمام اہل اسلام است بہتر و خوب است الخ **ف** ان مسائل مرقومۃ الصدر سے معلوم ہوا کہ اس وقت چارون مذہب مشہورہ کی تقلید کی جائز ہونی پر اتفاق ہی سب یا اکثر مسلمانونکا اور اسمین بڑی مصلحت ہے اور یہ کہ در صورت میسر آنی کتب مذاہب کے یا روایت صحیح کی کسی کتاب معتبر سی جس مجتہد کی تقلید کرنی جائز ہی اور در صورت نملنی سوای کتب اور روایات ایک مذہب کے اوسی ایک مذہب کی تقلید لازم ہی اور یہ کہ علما کا اتفاق ہی تقلید کی جائز ہونی پر اور یہ کہ حضرات مجتہدین کی تقلید اس نیت سی ہی کہ یہ حضرات بیان کرنیوالی سنت نبوی کی ہین اور اونکی مسائل نکالے ہوئی مین کتاب و سنت سے اور یہ کہ جس مسئلہ مین حدیث صحیح پاوی اوسمین تقلید کو

ترک کریں حدیث پر عمل کریں اور یہ کہ مولانا سید نذیر حسین صاحب نے خطا اور دوسرے
علماء دہلی کی منکر تقلید نہیں ہیں جیسا کہ گمان فاسد بعض صاحبوں کا ہی ایسا معلوم
ہوتا ہی کہ جو علماء دین کہ منکر وجوب تقلید ایک مذہب معین کی ہین لوگون نے
اونکو منکر تقلید مطلق کا سمجھہ کہا ہی جیسا کہ منکران مقرر کرنی روز سیوم و چہلم کو منکر
ایصال ثواب اور منکران ہیئت ختم مروجہ کو منکر درود و فاتحہ اور مانعان گور
پرستی کو منکر کرامات اولیا سمجھہ لیا ہی واللہ اعلم بالصواب البتہ بعضی عوام الناس
اور بعضی طالب علم متعصب بیچ اختلافی مسائل کے آپس مین ناحق دشمنی اور جھگڑا
اور فساد کرتی ہین اور کچھہ کچھہ بیہودہ الفاظ بولتی ہین سو بعضی لوگ اون عوام
کی حرکات کو خواص کے ذمہ لگا کر اونکی غیبت کرنی لگتی ہین اور یہانتک نوبت
پہنچی کہ جناب مولانا قطب الدین خان صاحب اور مولانا سید نذیر حسین صاحب کے
غیبت کرنی لگی مسلمانون کو چاہیے کہ علما کا احسان اپنی اوپر جانین اور اونکے
وجود کو غنیمت سمجھین علم پڑھانا خصوصا علم حدیث کو رواج دینا یہان تک کہ پنجاب
اور ولایت مین حدیث کی رواج پایا اور حدیث کی کتابون کی تصحیح اور محشی کرنی چھاپنا
اور فتوی لکہنا اور دین کی کتابون کو ہماری زبان مین ترجمہ کرکی آسان کر دینا
اور وعظ کہنا اور قضایا کو فیصل کرنا اور سوائی اسکے کتنی احسان ان علماء کی ہم
مین اور ہر مسئلہ مین خطا سی معصوم ہونا کسی عالم کی شان نہین **فائدہ** کسی مہدی سی سلیم الطبع کو
نفس تقلید سی انکار نہین لیکن بعضی صاحبون کو لفظ تقلید سی انکار ہی وہ اپنی تئین مقلد نہین کہتے اور
سنی اور غیر مقلد کہلاتی ہین اسواسطی کہ تقلید سی مراد ہی تقلید ایک مذہب معین
کی چنانچہ میزان الشعرانی مین ایک جگہہ اس بات کا اشارہ ہی اور یہ صاحب
پابند مذہب معین کی ہین نہین پھر مقلد کہان ہوئی نا اسواسطی کہ تقلید کہتی ہین
کسیکے قول قبول کرنیکو بدون دلیل کے جیسا کہ کتب اصول مین ہی اور حضرات علماء

مجتہدین کی قولون پر عمل کرنیکی دلیل ہے آیت کریمہ فاسئلوا اہل الذکر ان کنتم
لا تعلمون تو ان حضرات کی قول پر عمل کرنا تقلید ہوا یا اسواسطی کہ تقلید کی
حقیقت ہے عمل کرنا اوپر قول اوس شخص کے جسکا قول حجت شرعی ہو جیساکہ
عضد الفرید مین ہے التقلید عمل بقول من لیس قولہ احدی الحجج الاربعة الشرعیة بلا حجة
منہا اور تحریر اور شرح تحریر مین ہی التقلید العمل بقول من لیس قولہ احدی الحجج الا
بالاعتماد علی فائدة الخ اور حضرات مجتہدین کا قول ادلہ اربعہ شرعیہ مین
ہی او سپر عمل کرنا تقلید ہوا سو اسکا جواب یہہ ہی کہ یہ بات ٹھیک ہے ہم
اس امر مین نزاع نہین کرتی کیونکہ محض نزاع لفظی ہی اور حضرات ائمہ مجتہدین
کی قول پر عمل کرنا اور اونکی تعظیم اور فضیلت بہر صورت ہماری اور
تمہاری نزدیک ثابت ہی لیکن بعض اہل اصول نے عمل بقول مجتہدین کو لفظ
تقلید سی تعبیر کیا ہی اور آیۂ کریمہ فاسئلوا اہل الذکر دلیل کلی ہی مجتہدون کے قول
عمل کرنیکی اور دلیل ہر مسئلہ جزئی کی عمل کرنیوالی کو معلوم نہین ہوتی تو اس
سبب سے وہ مقلد ہوا اور انکار لفظ تقلید سی عوام الناس کو وحشت پیدا ہوتی
ہی سو اسواسطی آپ صاحب ہی وقت پوچھنی کسیکے کہ تم مقلد ہو یا نہین اگر
فرمادیا کرین کہ مسائل قیاسی اجتہادی مین ہم مقلد ہین تو کچھہ مضایقہ نہین اور
مسئلہ اصول کا بھی بیان کر دیا کرین اور بعضی شخص بسبب بی علمی اور کم نظری
کے یا بسبب تعصب کے مطلق تقلید سی انکار کرتی ہین اور فقہ کو پسند نہین
کرتی ایسی لوگ باتفاق غلطی پر ہین اور اونکی بعضون کے قول یہان نقل
کیے جاتی ہین قولہم ہم مذہب کو نہین جانتی ہم محمدی ہین سو اسکا جواب
یہ ہی کہ بیشک تم مذہب کو نہین جانتی ہو بسبب نہونی علم کی اور ہم بھی محمدی
ہین اور محمدی کہلانا ہمارا فخر ہی الحمد للہ تعالی ہم اور تم اور سب کو محمدی ہی رہنا

اور محمدی ہی ماری اور محمدی ہی اونہاوی اور جو کوئی اِس لقب سے گہبراکر
بُرا ہی سمجھے ہی لیکن اب جان لو کہ مذہب اوسکو کہتی ہین کہ جو مسئلہ قرآن اور
حدیث سی اچھی طرح ظاہر ہنوا اوسمین مجتہدون نی قیاس صحیح کو خرچ کیا جسکی
سمجھ مین جسطور آیا وہی اونکا مذہب ہے اور ہمکو اور تمکو کہ طاقت قیاس کرنیکی
نہین ایسی مسائل مین ضرور ہوا کہ اونکی پیروی کرین اور چونکہ اون بزرگون
نی ایسی مسائل کو حضرت محمد صلعم کی کلام مبارک سی نکالا ہی اسوسطی اونکی
پیروی کرنیوالا بہی محمدی ہی ہوتا ہی **قولہم** ابوحنیفہ رض کو قیاس کرنی پر اگر بہ
قیامت کی دن پرسش ہوگی تو کیا جواب دینگی **جواب** اگر پرسش ہوگی
تو جو جواب حضرت معاذ رض دینگی وہی جواب حضرت ابوحنیفہ رض دینگی
مشکوۃ شریف مین ہی عن معاذ بن جبل ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لما بعثہ
الی الیمن قال کیف تقضی اذا عرض لک قضاء قال اقضی بکتاب اللہ قال فان
لم تجد فی کتاب اللہ قال فبسنۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال فان لم تجد فی
سنت رسول اللہ صلعم قال اجتہد برأیی ولا آلو قال فضرب رسول اللہ صلی اللہ علیہ
علی صدرہ وقال الحمد للہ الذی وفق رسول رسول اللہ لما یرضی بہ رسول اللہ
رواہ الترمذی وابوداود والدارمی اور قیاس کرنا دوسری صحابہ رضی اللہ
عنہم سی بہی منقول ہی فرمایا مولانا اسمعیل شہید مرحوم نی بیچ ایضاح الحق کے
**مسئلہ** ثانیہ احکام مستنبطہ مجتہدین سابقین خواہ باین وجہ باشد کہ فلان امر
واجب است یا مندوب یا مباح یا مکروہ یا حرام یا باین وجہ باشد کہ فلان امر مر
فلان امر است یا شرط او یا باعث حکم او یا سبب او یا لازم او یا اثر او یا ثمرہ او یا مانع
او یا عوض او و امثال آن و مراد از امر اعم ہست از آنکہ از جنس عقاید عقلیہ
باشند یا امور قلبیہ یا افعال جوارح از عبادات یا عادات یا از معاملات ہمہ از

قبیل بستہ حکمیہ است ہرگز در قسمی از اقسام بدعت داخل نیست چہ حکم مذکور
بلکہ قبیل محدثات اصلا نیست چہ جائیکہ از بدعات باشد الخ اور قیاس مجتہدین
قرآن شریف سی بہی ثابت ہوتا ہی اللہ تعالی فرماتا ہی ولو ردوہ الی الرسول
واولی الامر منہم لعلمہ الذین یستنبطونہ منہم الایہ **قولہم** ابوحنیفہ رح کی تقلید کرنا
کس آیت اور حدیث سی ثابت ہی **جواب** تقلید خاص حضرت ابوحنیفہ رح کی
کسی آیت اور حدیث سی ثابت نہین فاسئلوا اہل الذکر ان کنتم لاتعلمون
اوس اتفاق ہی جمہور اہل سنت کا اسپر کہ حضرت ابوحنیفہ رح بہی اہل ذکر سی
ہین اور چونکہ اس ملک مین اکثر مسائل قیاسی انہین کی مذہب کی پائی
جاتی ہین اسواسطی اوسپر عمل کیا جاتا ہی **قولہم** مجتہدون نی اختلاف
کرکی دین کو متفرق کردیا اور اللہ تعالی فرماتا ہی ان الذین فرقوا دینہم وکانوا
شیعا لست منہم فی شئ **جواب** اس آیہ کریمہ مین اختلاف اصول یہود اور
نصاری کا مراد ہی نہ اختلاف فروع اس امت کا بلکہ حدیث شریف مین ہی
اختلاف امتی رحمۃ وکان الاختلاف علی من قبلنا عذابا او قال ہلاکا ۞
کذا فی المیزان الشعرانی صفحہ ۴۵ اور یہہ اختلاف فروع صحابہ کرام رض مین بہی تہا
بلکہ کسی مسئلہ مین حضرت کی سامنی صحابہ مین اختلاف ہوجاتا تہا اور حضرت
صلعم خوش رہتی تہی چنانچہ بیان ہوگا انشاء اللہ تعالی پہر صحابہ کرام رض
ملکون اور شہرون مین متفرق ہوگئی اور اونسی تابعین نی فیض حاصل کیا
اور اونسی اور مجتہدون نی حاصل کیا پہر جس شہر مین تابعی یا اور مجتہد
پیشوا ہوا اوسیکا مذہب جاری ہوا اور ان حضرات نی جو اختلاف کیا
سو اسواسطی کہ جو مسئلہ قرآن اور حدیث سی اچہی طرح اونپر منکشف نہوا یا حدیث
نہ ملی ناچاری کو اوسمین قیاس صحیح کو خرچ کیا کسی نی کچہہ سمجہا اور کسی نی کچہہ

پہر ہر مجتہد کو اوسکی اجتہاد پر انشاء اللہ تعالی ثواب ہی ملیگا کذا فی الرسالۃ الانصاف
تصنیف حضرت شاہ ولی اللہ صاحب مرحوم اور اوسی رسالہ مین ہی ہیچ قصہ
تحصیب یعنے نزول فرمانی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بیچ البطح کے وقت کوچ
کے مناسی طرف مکہ کے کہ حضرت ابوہریرہ رض اور ابن عمر رض نی یون سمجہا کہ
یہان اوترنا سنت ہی سنتون حج کیسے اور حضرت ابن عباس رض اور عائشہ رض
نی یون سمجہا کہ یہہ امر اتفاقی تہا اور رمل یعنی اکڑ کر چلنا طواف مین اکثر اہل علم
نی یون سمجہا کہ سنت ہی اور حضرت ابن عباس رض نے سمجہا کہ سنت نہین حضرت
نی ایک ضرورت کیواسطی کیا تہا کہ مشرک کہنی لگی ہتی کہ حطمتہم حمی یثرب اور حضرت
صلعم کا حج شریف بعضی صحابہ نی سمجہا کہ تمتع تہا اور بعضون نی سمجہا کہ قران تہا
اور بعضون نی سمجہا کہ افراد تہا اور حدیث شریف ان المیت لیعذب ببکاء اہلہ
علیہ نقل کیا اسکو حضرت ابن عمر رض نی اور حضرت عائشہ رض نی یون فرمایا
کہ ابن عمر رض کو اسمین سہو ہوا کہ میت پر رونیکو سبب عذاب میت کا اور حکم عام
سمجہا بلکہ گذری حضرت صلعم ایک عورت یہودیہ پر کہ اوسکی گہر والی اوسپر روتی ہتی
آپ نی فرمایا کہ اوسپر روتی ہین اور وہ اپنی قبر مین عذاب پاتی ہی اور حضرت
کا کہڑا ہونا واسطی جنازہ یہودی کی کسی نی یون سمجہا کہ ملائکہ کی تعظیم کی لیے
ہی اور عام ہی کہ جنازہ مومن کا ہو یا کافر کا اور کسی نی یون سمجہا کہ موت
کی ہول سی ہی اور کسی نی یون سمجہا کہ حضرت یہودی کی جنازہ کیواسطے
کہڑی ہوئی بسبب مکروہ جاننی اس بات کی کہ یہودی نبی صاحب کے سر سی
اونچا ہو اور یہہ کہڑا ہونا خاص ہی کافر کے جنازہ کی لیے اور حضرت نے متعہ
کی اجازت دی سال خیبر مین پہر منع فرمایا پہر اجازت دی سال اوطاس
مین پہر منع فرمایا ف فقیر مولف کہتا ہی کہ حضرت ابن عباس رض نی اسا

قول سے رجوع فرمایا چنانچہ صحیح ترمذی مین ہی روی عن ابن عباس شئی من
آلرخصۃ فی المتعۃ ثم رجع عن قولہ حیث اخبر عن النبی صلعم الخ اور اکثر نے یہہ سمجھا کہ
اجازت تھی اباحت کی اور منع فرمانا منسوخ فرماتا ہی اور منع فرمایا حضرت نے
مُنہ کرنیسے طرف قبلہ کے بیچ استنجا کی بعضون نے اس حکم کو عام اور غیر منسوخ
سمجھا اور جابرؓ نے حضرتؐ کو دیکھا ایک برس پہلے وفات شریف کے کہ رو بقبلہ
بول کرتی تھی اونہون نے پہلے حکم کو منسوخ سمجھا اور ابن عمرؓ نے حضرتؐ کو دیکھا
قضاء حاجت کرتی پشت بقبلہ اونہون نے اس امر کے ساتھہ سب کے قول کو رد
کیا اور بعضون نے دونون روایتون کو جمع کیا حضرت شعبی وغیرہ نے یون سمجھا
کہ منع ایسا امر سے خاص ہے میدان مین اور جب حاطہ مین ہو تو مضایقہ نہین
خواہ رو بقبلہ ہو یا پشت بقبلہ اور بعضون نے یون سمجھا کہ منع حکم عام ہی اور جائز
ہونا شاید خاص ہے واسطے رسول کریم صلعم کے انتہی اور وجوہ اختلاف کی
مفصل دیکھنا چاہو تو رسالہ انصاف اور حجۃ اللہ البالغہ مین دیکھنا چاہیی صفحہ ۱۴۴ سے
صفحہ ۱۴۹ تک اور یہہ بھی جان لینا چاہیی کہ اگر اختلاف مع الائتلاف
ہو اوس سی تفرقہ ہرگز نہین ہوتا تفرقہ جب ہوتا ہی کہ اختلاف
مع الاعتساف ہو اور ہر فرقہ اپنی اپنی مذہب پر ایسی اڑین کہ وقت ملنی حدیث
کی کہین یہ حدیث ہماری مذہب کی نہین فلانی مذہب کی ہی ہمکو اسپر عمل نہین
جائز جیسا کہ بعضے کہتے ہین کہ مشکوۃ شریف مین شافعی مذہب کی حدیثین ہین
یا یون اعتقاد رکھین کہ جو کوئی چند مسائل مین حنفی مذہب پر عمل کر چکا اوسکو
دوسری مسائل مین بھی شافعیؒ وغیرہ کی قول پر عمل درست نہین اور جو کوئی
چند مسائل مین شافعی کے مذہب پر عمل کر چکا اوسکو کسی مسئلہ مین ابو حنیفہؒ وغیرہ
کی قول پر عمل جائز نہین سو ایسی باتین حضرات مجتہدین نے ہرگز ہرگز نہین فرمائین

۲۱

اور ان متعصبون کی ایسی حرکات سی حضرات مجتہدین پر اعتراض نہین وارد ہوسکتا

**قولہم** حنفی شافعی کہلانا کچھ ضرور نہین بلکہ محمدی کہلانا چاہیے کیونکہ اللہ نے ہمکو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اتباع کا حکم دیا ہی نہ شافعی اور حنفی وغیرہ ہونیکا *

**جواب** بلاشک یہ بات سچ ہی لیکن جو شخص کہ مسائل قیاسی حنفی یا شافعی یا اور مذہب کی عمل مین لاتا ہو اوسکو اگر کوئی پوچھی کہ تم قیاسی مسائل کس مذہب کے استعمال کرتی ہو اوسوقت اوسکی جواب مین اگر کہا جاوی کہ قیاسی مسائل مین فلانی فلانی مذہب پر میرا عمل ہے تو اسمین کیا قباحت ہے اپنا لقب محمدی ٹھہرانا ایمان کی بات ہی لیکن حنفیون اور شافعیون وغیرہ کو محمدیت سی باہر نکالنا چاہیے کیونکہ یہہ لوگ جو تقلید حضرت ابوحنیفہ رح اور دیگر حضرات مجتہدین کی کرتی ہیں محض اسیواسطی کہ یہہ مجتہدین حضرت رسول اللہ علیہ وسلم کی سنت کی بیان کرنیوالے ہین تو سب محمدی ہوئی

**قولہم** حافظ ابن حزم رح نی تقلید کو حرام کہا ہی

**جواب** حجۃ اللہ البالغہ مین ہی صفحہ ۱۵۹ و ۱۶۰ و ۱۶۱ تک فما ذہب الیہ ابن حزم حیث قال التقلید حرام الخ انما یتم فیمن لہ ضرب من الاجتہاد ولو فی مسئلۃ واحدۃ وفیمن ظہر علیہ ظہورا بینا ان النبی صلعم امر بکذا ونہی عن کذا وانہ لیس بمنسوخ وفیمن یکون عامیا ویقلد رجلا من الفقہاء بعینہ ویری انہ یمتنع من مثلہ الخطاء وان ما قالہ ہو الصواب البتۃ واضمر فی قلبہ ان لا یترک تقلیدہ وان ظہر الدلیل علی خلافہ وفیمن لا یجوز ان یستفتی الحنفی مثلا فقیہا شافعیا وبالعکس ولیس محلہ فیمن لا یدین الا بقول النبی صلعم ولا یعتقد حلالا الا ما احلہ اللہ ورسولہ ولا حراما الا ما حرمہ اللہ ورسولہ لکن الخ انتہی مختصرا غایۃ الاختصار

**قولہم** سعدی رحمہ اللہ نی کہا ہی ؎ عبادت بتقلید گمراہی است * خنک رہروی را کہ آگاہی است

**جواب** حضرت سعدی خود مقلد مین امام شافعی رح کی مقلد کی قول کو دلیل لاتی ہو عدم تقلید پر اور حدیث

کی قول کی بہی کچہہ تاویل ہوگی جیسے کہ ابن حزم رہ کے قول کی ہی یا مراد کی
تقلید کسیکی بیچ شناخت اللہ اور رسول کے کیونکہ ایمان تقلیدی بعضون کے
نزدیک معتبر نہین ہے جیسا کہ کہا ہے ؎ تحقیق طلب دین تقلید؛ کفر است
بہ نزد اہل توحید؛ یا یہہ کہ تحقیق بہر صورت تقلید سے بہتر ہے اور تقلید بہ نسبت
تحقیق کے گراہی ہے **قولہم** حضرت ابو حنیفہ رہ نے حدیث کو نقل نہین کیا
**جواب** عدم نقل سے عدم علم ثابت نہین ہوتا اور بہی بہت مجتہدین نے
حدیث کو نقل نہین کیا **قولہم** حنفی مذہب کی موید اول تو کوئی حدیث ہی
نہین اور جو ہی بہی تو ضعیف ہی **جواب** اگر زیادہ نہین تو موطا امام محمد
اور فتح القدیر شیخ ابن ہمام کی مطالعہ فرمایئے پہر کہنا کہ کوئی حدیث اس مذہب کے
موید ہی یا نہین اور بعضی حدیث اول زمانہ مین قوی ہوتی ہی پہر بعد مدت
کے بسبب کثرت راویون کے ضعیف ہو جاتی ہی محدثین اس قاعدہ کو خوب
جانتے ہین چونکہ حضرت ابو حنیفہ کا زمانہ بہ نسبت بہت محدثون کے اول ہی
تو یہہ بہی احتمال ہے کہ بعض حدیث ابو حنیفہ رہ کے نزدیک صحیح ہون اور ون
کے نزدیک بسبب داخل ہونے کسی راوی ضعیف کے سلسلہ حدیث مین ضعیف ہون
بعضی حدیث کسیکے نزدیک ضعیف ہوتی ہی اور کسیکے نزدیک قوی جسکو
جیسے راویون سے پہنچی ویسی ہی حدیث ہوئی اور ہم یہہ نہین کہتے ہین کہ
اول سے آخر تک سب اقوال فقہاء حنفیہ کے معتبر ہین بلکہ بہت اقوال بعضی متاخرین
اور متعصبین کے کچے اور بے سند ہین چنانچہ محقق حنفیہ بہی اون اقوال کو ہرگز
نہین مانتی اور اسطرح کے اقوال ہر مذہب مین ہوتی ہین **قولہم** حضرت ابو حنیفہ
کی تصنیف کوئی کتاب نہین **جواب** حضرت ابو حنیفہ رہ کے اقوال جو
اونکے شاگرد امام محمد رہ نے اونسے سنکر کتابون مین لکہی تو سند پائی گئی چنانچہ

صحابہ رض کی تصنیف بہی کوئی کتاب موجود نہین ہے لیکن اقوال ان حضرات کے کتابوںمین مندرج ہین **قولہ** اب ابو حنیفہ رح کہان ہین کہ اونسے مسئلے پوچہین ہمکو تو عالمون ہی پوچہ لینا کفایت کرتا ہے **جواب** یہ بات ٹہیک ہے لیکن علماہی جو بعضے مسئلہ قرآن وحدیث سے دریافت نہین کر سکتے ادنمین کتب فقہ سی دریافت کرکے تقلید حضرت ابو حنیفہ رح یا اور کسی مجتہد کی کرتے ہین **مسئلہ** ایسے تمام مسائل مین ایک ہی مجتہد کی تقلید لازم ہے یا یہہ بہی جائز ہے کہ ایک مسئلہ مین ایک مجتہد کی اور دوسرے مسئلہ مین دوسری مجتہد کی **جواب** دونون طرح جائز ہے۔ ہل یقلد غیرہ فی غیرہ المختار نعم لما علم من استفتائہم مرة واحدا وأخرى غیرہ کذا فی مسلم الثبوت والتحریر للشیخ ابن الہمام وغیرہما والعلم بالصواب

**حاشیہ** اور تیسیر شرح تحریر مین ہی وہل یقلد غیرہ ای غیر من قلدہ اولا فی شیء فی غیرہ ای غیر ذلک الشیء کان یعمل اولاً بقول مجتہد وثانیاً فی اخرى بقول مجتہد اخر المختار کما ذکر الامدی وابن الحاجب نعم للقطع بالاستقرار التام بانہم ای المستفتین فی کل عصر من زمن الصحابة وہلم جرا کانوا یستفتون مرة واحدا ومرة غیرہ غیر ملتزمین مفتیا واحدا وشاع وتکرر ولم ینکر انتہی اور تیسیر شرح تحریر مین ہے وہل یقلد غیرہ ای غیر من قلدہ اولا فی حکم ای غیر الحکم الذی عمل بہ اولا المختار فی الجواب نعم یقلد غیرہ فی غیرہ تقدیر الکلام المختار جواز التقلید لغیرہ فی غیرہ للقطع بالاستقرار بانہم ای المستفتین فی کل عصر من زمن الصحابة کانوا یستفتون مرة واحدا من المجتہدین ومرة غیرہ ای غیر المجتہد المذکور حال کونہم غیر ملتزمین مفتیا واحدا وشاع ذلک من غیر نکیر انتہی اور مسلم مین ہی ولو التزم مذہبا معینا کمذہب ابی حنیفة وغیرہ فہل یلزمہ الاستمرار علیہ فقیل نعم لان الالتزام لا یخلو عن اعتقاد حقیة فیہ وقیل لا اذ لا واجب الا ما اوجبہ اللہ تعالى ولم یوجب علی احد ان یتمذہب

بمذہب رجل من الائمۃ الخ اور تقریر شرح تحریر مین ہی اذ لا واجب الا ما اوجبہ
اللہ تعالیٰ ورسولہ ولم یوجب اللہ ورسولہ علی احد من الناس ان یتمذہب
بمذہب رجل من الائمۃ فیقلدہ فی دینہ فی کل ما یاتی ویذر دون غیرہ وتہزا
لیس بمذہب حتی یجب الو خاور الخ کذا فی فتوی مولانا بشیر الدین سلمہ اللہ تعالیٰ
**ف** بعضے صاحب کہتی ہین کہ اس مقام مین واجب سے مراد فرض ہی اور
ہم جو تقلید مذہب معین کو واجب کہتے ہین وہ واجب اصطلاحی فقہا ہی سو
اسکا جواب ہی کہ حکم واجب کا مانند حکم فرض کے ہے یعنی اوسکے عمل کرنی پر
ثواب اور ترک کرنی پر عذاب لیکن فرض کا منکر کافر اور واجب کا منکر فاسق
ہی جیسا کہ نقل کیا مصنف مدار الحق نی خلاصہ سی صفحہ ۱۰۳ مین پس کس دلیل
شرعی سی یہہ حکم نکالا کہ تقلید مذہب معین واجب اور تارک اوسکا مستحق عذاب
الہی کا ہی اور عبارات کتب اصول سی کہ بیان ہو چکین اور انشاء اللہ تعالیٰ
ہونگی کسیطرح حکم وجوب ثابت نہین ہوتا بلکہ تقلید غیر معین ثابت ہوتی ہی اور
جبکہ اہل اصول نی عدم وجوب تقلید معین کو باتفاق عمل صحابہ اور تابعین ثابت
کیا تو پہر کون شخص ہے کہ اتفاق ان حضرات کو ترک واجب قرار دے اور مختنم
الحصول مین ہی ہل یقلد المقلد العامل بمذہب فی حکم غیرہ فی غیرہ المختار نعم للقطع
بان المستفتین من عصر الصحابۃ رضی وہلم جرا کانوا یستفتون مرۃ واحدا واخری
غیرہ غیر ملتزمین مفتیا واحدا وشاع ذلک ولم ینکر فکان اجماعا علی ان التزام
مذہب معین غیر لازم انتہی وقال الشرنبلالی فی العقد الفرید فتحصل ما ذکرناہ انہ
لیس علی الانسان التزام مذہب معین انتہی وہکذا فی رد المحتار انتہی کذا فی الفتوی
المذکور اور طوالع الانوار حاشیہ در المختار مین ہی منقول حضرت ابو المعانی سندی
رحمۃ اللہ علیہ سی جنکا انتقال سنہ ہجری مین ہوا وجوب تقلید مجتہد معین لا حجۃ علیہ

لا من جہة الشرعیۃ ولا من جہۃ العقل کما ذکرہ الشیخ ابن الہمام من الحنفیۃ فی
فتح القدیر و فی کتابہ مسمّے بتحریر الاصول و بعدم وجوبہ صرح الشیخ ابن الحاجب
و عبد السلام فی مختصرہ منتہی الاصول من المالکیۃ والمحقق عضد الدین من
الشافعیۃ وذکر ابن امیر الحاج فی التحبیر شرح التحریر ان القرون الماضیۃ من
العلماء اجمعوا علی انہ لا یحل لحاکم او مفت تقلید رجل واحد بحیث لا یحکم ولا
یفتی فی شیٔ من الاحکام الا بقولہ انتہی ما فی الطوالع اور فرمایا حضرت بحر العلوم
نے شرح مسلّم میں علم یوجب علی حدان یتمذہب بمذہب رجل من الائمۃ فایجابہ
تشریع جدید اور فرمایا امام نووی نے روضہ میں الذی یقتضیہ الدلیل انہ لا یلزمہ
التمذہب بمذہب بل یستفتی من شاء ولکن من غیر تلقط الرخص ولعل من منعہ لم
یثق بعدم تلقطہ انتہی اور تحبیر ابن امیر الحاج حنفی میں ہی لا یلزم احدا ان
یتمذہب بمذہب احد من الائمۃ بحیث یاخذ باقوالہ کلہا ویدع اقوال غیرہ کما قد
مناہ اور فرمایا امام ابو شامہ نے بیچ خطبہ کتاب اصول کے ینبغی لمن اشتغل بالفقہ
ان لا یقتصر علے مذہب امام ویعتقد فی کل مسئلۃ صحۃ ما کان اقرب الی الادلۃ
من الکتاب والسنۃ المحکمۃ انتہی کذا فی فتوی مولانا بشیر الدین سلمہ اللہ تعالیٰ
اور آخر کتاب مختتم الوصول میں مرقوم ہے قال القرافی انعقد الاجماع علی ان
من اسلم فلہ ان یقلد من شاء من العلماء من غیر حجر واجمع الصحابۃ رض ان من استفتی
ابابکر وعمر رض فلہ ان یستفتی ابا ہریرۃ رض ومعاذ ابن جبل رض وغیرہما فمن ادعی رفع
ہذین الاجماعین فعلیہ بیان اقول وانت تعلم ان اجماع الصحابۃ لا یحتمل
النسخ باجماع آخر الخ من حلیہ اور رسالہ تقلید میں معدن نسفی منقول ہے اجماع
الصحابۃ بمنزلۃ آیۃ من کتاب اللہ والسنۃ المتواترۃ یکفر جاحدہ الخ ف بعضے
صاحب کہتے ہیں کہ ابوہریرہ رض مجتہد نہتے سو اسکا جواب یہ ہی کہ حضرت

ابوہریرہ رضہ بیشک فقیہ مجتہد مفتی حافظ حدیث اور خواص صحابہ سی تہی اور تہا
اونکا فتوی معتمد خیر القرون مین شرح مسلم مین ہی فان ابا ہریرۃ فقیہ مجتہد لا
شک فی فقاہتہ فانہ کان یفتی من النبی صلعم ولقد کان ہو یعارض قول ابن
عباس مع فتواہ کما روی فی الخبر الصحیح انہ خالف عن ابن عباس فی عدۃ الحامل
المتوفی عنہا حیث حکم ابن عباس علی بعد الاجلین و حکم ہو بوضع الحمل و کان السلطان
یستفتی عنہ اور زمان سابق مین جو مجتہد ہوتا تہا اخیا نچہ حجۃ البالغہ مین ہے
و کان لا یتولی القضاء والافتاء الا المجتہد اور مین پوچھتا ہون معترض صاحب سے
کہ آیا حضرت معاذ بہی مجتہد نہتے اور فتاوی عالمگیری مین ہی وفی نوادر داود
ابن رشید رض عن محمد رح فی رجل لیس بفقیہ ابتلی بنازلۃ فی امرأۃ فسال عنہا
فقیہا فافتاہ بامر من تحریم او تحلیل فعزم علیہ وامضاہ ثم افتاہ ذلک الفقیہ
بعینہ او غیرہ من الفقہاء فی امرأۃ اخری لہ فی تلک النازلۃ بخلاف ذلک
واخذ بہ وعزم علیہ وسعہ الامران جمیعا ولو کان ہذا الرجل سال بعض الفقہاء
عن نازلۃ فافتاہ بحلال او حرام فلم یعزم علی ذلک فی زوجتہ حتی سال فقیہا
آخر فافتاہ بخلاف ما افتاہ الاول فامضاہ علی زوجتہ و ترک فتوی الاول
وسعہ ذلک ولو کان امضی قول الاول فی زوجتہ وعزم علیہ فیما بینہ وبین امرأتہ
ثم افتاہ فقیہ آخر بخلاف ذلک لا یسعہ ان یدع ما عزم علیہ ویاخذ بفتوی
آخر قال محمد وہذا کلہ قول ابیحنیفۃ وابی یوسف وقولنا انتہی من عینہ
**ف** بعضے صاحب نوادر کی روایت کو قبول نہین کرتی سو اسکا جواب ہے
کہ نوادر کی وہی روایت نامقبول ہے جو خلاف ظاہر الروایت کی ہو نہ وہ
روایت کہ موافق اصول شرعی کے اور کتب مشہورہ مین منقول اور دوسرے
روایت کی مطابق ہوا اور رسالہ تنویر الحق مطبوعہ دفعہ اول مین اس عبارت کے

یون تاویل کی کہ وسعۃ الامران سے مراد ہے نفاذ اوس

حکم کا اور نفاذ حکم سے جواز لازم نہین آتا اور دوسرے فقیہ سے مراد ہی مجتہد
فی المذہب نہ مجتہد مستقل سو اوسکا جواب یہہ ہی کہ اس عبارت سے نفاذ حکم
ہرگز نہین معلوم ہوتا بلکہ لفظ امران کا اشارہ ہی طرف تحلیل اور تحریم کی
اور نفاذ حکم سائل کے معنی مذکور مین ہرگز نہین اور فقیہ آخر سے مجتہد فی المذہب
کے خاص کرنی کی سند کسی کتاب معتبر سے چاہیے بلکہ حضرت شیخ عبد الحق رہ شرح
سفر السعادت مین یون لکھتے ہین و این طریقہ متاخران است و شک نیست
کہ این طریقہ مضبوط تر و محکم تر است و گویند طریقہ پیشینیان برخلاف این بود
ایشان تعیین مذہب اتباع مجتہد واحد را از واجبات نمیدانستند مجتہد از اہل
باجتہاد خود بود و سبیل عوام رجوع بایشان بی آنکہ التزام متابعت احدی
کنند و انکار بر دیگری نمایند حتے در مسائل نوشتہ اند کہ اگر مردی را در مادۂ [illegible]
واقعہ افتاد و حکم آنرا از مفتی پرسید بجانبی از حل و حرمت حکم کرد و بحکم وی
عمل نمود و وقت دیگر بار ثانی دیگر ہمان واقعہ رو نمود و بمفتی دیگر کہ نہ بمذہب
مفتی اول است رجوع آورد و وی برخلاف فتوی اول حکم کرد اگر باین زن
دیگر معاملہ بحکم این مفتی دیگر کند جائز باشد ہر چند واقعہ یکی است آن زن
مثلا بحکم مذہب اول حلال بود و این بحکم مذہب ثانی حرام ولیکن در یادہ [illegible]
درست نبود این بجہت فرقی دیگر است کہ یک شخص محل حرمت و حلت نتواند
بود الخ من علیہ اور حضرت شیخ رحمہ اللہ نی کتاب تحصیل التعرف فی معرفۃ الفقہ و
التصوف مین یون فرمایا و ہذا کلہ دلیل علی انہ یجوز الرجوع من فقیہ الی فقیہ وان
یکون الشخص حنفی المذہب فی المسئلۃ و شافعی المذہب او غیرہ فی اخری کذا فی
المعارف **ف** اگر کوئی کہے کہ حضرت شیخ نی اس مقام مین طریقہ متاخرین یعنی

تقلید مذہب معین کو ترجیح دی ہی سو اوسکا جواب یہہ ہے کہ حضرت شیخ نے تقلید
معین کو مضبوط تر اور محکم تر لکھا ہے اس سے وجوب نہین نکلتا اور حضرت
شیخ رح محض مقلد ہین اور منصب و نکا محض نقل کردینا طریقہ متقدمین اور
متاخرین کا ہے نہ محاکمہ اور اجتہاد اور سلف صالح کے طریقہ سے کسکا طریقہ
محکم تر اور مضبوط تر ہوگا اور حضرت شیخ کی ترجیح برخلاف طریقہ سلف صالح
کی کسطرح قبول ہو اور حضرت شیخ خود ازراہ انصاف کے درباب تقلید غیر معین
فرما چکے وہذا القول اقرب الی الانصاف چنانچہ آگی بیان ہوتا ہی انشاء اللہ
تعالی بلکہ سفر السعادت اور عالمگیریہ کی عبارت سے رجوع تقلید سی بعد العمل بھی
جائز معلوم ہوا چنانچہ یہی ہی قول حضرت ابوحنیفہ اور یوسف اور محمد کا اور
وجوب تقلید مذہب معین پر سب متاخرین کا بھی اتفاق نہین ہی بلکہ محققان
متاخرین بھی تقلید غیر معین کو جائز رکھتے ہین چنانچہ عقد الجید مین ہی وذہب
الاکثرون الی جوازہ منہم الآمدی وابن الحاجب وابن الہمام والنووی واتباعہ
کابن حجر والرملی وجماعات من الحنابلة والمالکیة ممن یفضی ذکر اسمائہم الی
التطویل وہو الذی انعقد علیہ الاتفاق من مفتی المذاہب الاربعة من المتاخرین
واستخرجوہ من کلام اوائلہم الخ سو اسمین مخالفت بعض متاخرین کی
معتبر نہین ہے چنانچہ ہدایہ مین ہی وفیما اجمع علیہ الجمہور لا یعتبر مخالفة البعض وذلک
خلاف لیس باختلاف والمعتبر الاختلاف فی الصدر الاول اور حجة اللہ البالغہ مین
صفحہ ۱۲۰ اور قال لم یزل الناس یسئلون من اتفق من العلماء من غیر تقیید لمذہب
ولا انکار علی احد من السائلین الی ان ظہرت ہذہ المذاہب ومتعصبوہا من المقلدین
فان احدہم یتبع امامہ مع بعد مذہبہ عن الادلة مقلدا لہ فیما قال کانہ نبی ارسل
وہذا نائ عن الحق وبعید عن الصواب لا یرضی بہ احد من اولی الالباب وقال الامام

ابو شامہ ینبغی لمن اشتغل بالفقہ ان لایقتصر علی مذہب امام الخ اور معیار مین شرح
تحریر تصنیف سید بادشاہ سے نقل کیا افتی الشیخ المتفق علی علمہ وصلاحہ
العلامۃ عز الدین ابن عبد السلام فی فتاواہ لایتعین علی العامی اذا قلد اماما
فی مسئلۃ ان یقلدہ فی سائر مسائل الخلاف لان الناس من لدن الصحابۃ
الی ان ظہرت المذاہب یسئلون فیما یسنح لہم العلماء المختلفین من غیر نکیر
انتہی مختصراً اور اوسیمین ہے منقول تحریر ابن ہمام سے وہل تقلید غیرہ فی
غیرہ المختار نعم للقطع بانہم کانوا یستفتون مرۃ واحدا ومرۃ غیرہ غیر ملتزمین مفتیا
واحدا الخ اور اوسکی شرح مین سید بادشاہ نے لکھا ہے ولم یوجب علی احدان
یتمذہب بمذہب رجل من الائمۃ فیقلدہ فی کل ما یاتی ویذر غیرہ الخ اور کہا
ابن حاجب نے بیچ مختصر الاصول کے وفی حکم اخر المختار جوازہ اور کہا قاضی
عضد الدین نے اوسکی شرح مین واما فی حکم مسئلۃ اخری فہل یجوز لہ ان یقلد
غیرہ المختار جوازہ لنا القطع بوقوعہ فی زمن الصحابۃ رضی اللہ عنہم فان الناس فی
کل عصر یستفتون المفتین کیف ما اتفق ولا یلزمون سوال مفت وقد شاع و
تکرر ولم ینکر الخ اور اوسیمین ہی مسلم الثبوت سی وہل تقلید غیرہ فی غیرہ المختار نعم
الی ان قال ولم یوجب علی احد ان یتمذہب بمذہب رجل من الائمۃ الخ اور
شرح مسلم سے المختار نعم ان شاء لما علم من استفتائہم مرۃ اماما واحدا ومرۃ اخری
اماما غیرہ من غیر نکیر من احد فصار اجماعا دتواترا وہذا البحث لامجال للممارات فیہ
الی ان قال اذ لا واجب الا ما اوجبہ اللہ تعالی والحکم لہ ولم یوجب علی احد ان
یتمذہب بمذہب رجل من الائمۃ الخ اور مغتنم الحصول سے ولم یوجب علی احد ان
یتمذہب بمذہب امام بعینہ الی ان قال بل لایصح للعامی مذہب ولو تمذہب بہ
لان المذہب انما یکون لمن لہ نوع نظر واستدلال ومعرفۃ باقوال ائمۃ احکام

واما من لم یتاہل لذلک وقال انا حنفی او شافعی کان لغواً کقولہ انا فقیہ او نحوی الخ اور عقد الجید میں ہے ہیچ حق عالم صاحب نظر کے کہ مذہب اختیار کرنا جسکو پہنچتا ہے بسبب حصول غلبہ ظن فضلیت ایک امام کے اذا آرا و ہذا المتجران یعمل فی مسئلۃ بخلاف مذہب امامہ مقلدا فیہا لامام آخر ہل یجوز لہ ذلک اختلفوا فیہ فمنعہ الغزالی وشرذمۃ وہو قول ضعیف عند الجمہور لان مبناہ علی ان الانسان یجب علیہ ان یاخذ بالدلیل فاذا فات ذلک بجہلہ بالدلیل قمنا اعتقاد فضلیۃ امامہ مقام الدلیل فلا یجوز لہ ان یخالف الدلیل الشرعی درد بان اعتقاد فضلیۃ الامام علی سائر الائمۃ مطلقا غیر لازم فی صحت التقلید اجماعاً لان الصحابۃ و التابعین کانوا یعتقدون ان خیر ہذہ الامۃ ابوبکر ثم عمر رض وکانوا یقلدون فی کثیر من المسائل غیرہما بخلاف قولہما ولم ینکر علی ذلک احد فکان اجماعاً علی ما قلناہ وذہب الاکثرون الی جوازہ وہو الذی انعقد علیہ الاتفاق من مفتی المذاہب الاربعۃ من المتاخرین انتہی مختصراً اور ایضاح الحق تصنیف مولانا محمد اسمعیل شہید مرحوم میں ہے و تقلید شخصے معین از مجتہدین و مشایخ در ارکان دین نہ بلکہ ہمینقدر کافی است کہ وقتی کہ حاجتے پیش آید از کسی از ایشان استفسار کردہ شود الی ان قال و عنوان و شعار خود محمدیت خالصہ و تسنن قدیم باید داشت نہ تمذہب بمذہب خاص و انسلاک در طریقہ مخصوصہ بلکہ مذاہب و طرق را مثل دکاکین عطاران باید شمرد الخ اور تنویر العینین میں ہی وقد غلی الناس فی التقلید و تعصبوا فی التزام تقلید شخص معین حتے منعوا الاجتہاد فی مسئلۃ و منعوا تقلید غیر امامہ فی بعض المسائل الخ اور معیار الحق میں نقل کیا تحصیل التعرف فی معرفۃ الفقہ و التصوف تصنیف شیخ عبد الحق رح سے فکان طریق المتقدمین انہم لا یرون التزام مذہب معین الی ان قال وہذا القول اقرب الی الانصاف والعدل انتہی مختصرا

اور حجة الله البالغة میں ہے صفحہ ۱۴۹ منقول بحر الرائق سے الكان عاميا
ليس له مذهب معين فمذهبه فتوى مفتيه كما صرحوا به فان افتى حنفي اعاد العصر
والمغرب وان افتاه شافعي فلا يعيدهما ولا عبرة برأيه وان لم يستفت احدا
وصادف الصحة على مذهب مجتهد اجزأه ولا اعادة عليه اور صراط مستقيم
مولانا اسمعیل شہید مرحوم میں ہے تتمیہ در اعمال اتباع مذاہب اربعہ کہ رائج
در تمام اہل اسلام است بہتر و خوب است لیکن علم پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم منحصر
در یک شخص از مجتہدین ندارند بلکہ علم نبوی منتشر در آفاق گردیدہ بموجب
مقتضای وقت بہر کس رسیدہ و بعد ازانکہ کتب مصنف شدہ جمعیت آن
علوم ظاہر گشتہ الخ اور حجة الله البالغة میں ہے صفحہ ۱۵۲ اسی ۱۵۹ اعلم
ان الناس كانوا قبل المائة الرابعة غير مجمعين على التقليد الخالص لمذهب واحد
بعينه الخ اقول وبعد القرنين حدث فيهم شيء من التخريج غير ان اهل المائة
الرابعة لم يكونوا مجتمعين على التقليد الخالص على مذهب واحد والتفقه له والحكاية
لقوله كما يظهر من التتبع بل كان فيهم العلماء والعامة وكان من خبر العامة
انهم كانوا في المسائل الاجماعية التي لا اختلاف فيها بين المسلمين او جمهور المجتهدين
لا يقلدون الا صاحب الشرع وكانوا يتعلمون صفة الوضوء والغسل والصلوة
والزكوة ونحو ذلك من آبائهم او معلمي بلدانهم فيمشون حسب ذلك واذا وقعت
لهم واقعة استفتوا فيها اي مفت وجدوا من غير تعيين مذهب وكان من خبر الخاصة
انه كان اهل الحديث منهم يشتغلون بالحديث الخ فان لم يجد في المسألة ما يطمئن به
قلبه لتعارض النقل وعدم وضوح الترجيح ونحو ذلك رجع الى كلام من مضى من
الفقهاء فان وجد قولين اختار اوثقهما سواء كان من اهل المدينة او من
اهل الكوفة وكان اهل التخريج منهم يخرجون فيما لا يجدونه مصرحا ويجتهدون

فی المذہب وکانوا لاینسبون الی مذہب صحابہ فیقال فلان شافعی فلان حنفی وکان صاحب الحدیث ایضاً قد ینسب الی احد المذاہب لکثرۃ موافقتہ کالنسائی والبیہقی ینسبان الی الشافعی وکان لایتولی القضاء ولا الافتاء الا المجتہد ولا یسمی الفقیہ الا المجتہد ثم من بعد ہذہ القرون کان ناس اٰخرون ذہبوا یمینا وشمالا وحدث فیہم امور منہا الجدال والخلاف فی علم الفقہ الخ ومنہا انہم اطمئنوا بالتقلید ودب التقلید فی صدورہم دبیب النمل وہم لایشعرون وکان سبب ذلک تزاحم الفقہاء وتجادلہم فیما بینہم الخ وایضاً جہل رؤس الناس واستفتاء الناس من لا علم لہ بالحدیث ولا بطریق التخریج کما تری ذلک ظاہرا فی اکثر المتاخرین وقد نبہ علیہ ابن الہمام وغیرہ وفی ذلک الوقت یسمی غیر المجتہد فقیہاً ومنہا ان اقبل اکثرہم علی التعمقات فی کل فن الخ انتہی مختصراً

اور میزان حضرت عبدالوہاب شعرانی میں ہے مطبوعہ دہلی صفحہ ۲ ۳ و ۴ لیطابقوا فی تقلیدہم بین قولہم باللسان ان سائر ائمۃ المسلمین علی ہدی من ربہم وبین اعتقادہم ذلک بالجنان الخ ایضاً صفحہ ۵ فمن قوی منہم من حیث ایمانہ وجسمہ خوطب بالعزیمۃ والتشدید الوارد فی الشریعۃ تصریحا او المستنبط منہا فی مذہب ذلک المکلف او غیرہ ومن ضعف منہم من حیث مرتبۃ ایمانہ او ضعف جسمہ خوطب بالرخصۃ والتخفیف الوارد کذالک فی الشریعۃ صریحا او المستنبط منہا فی مذہب ذلک المکلف او مذہب غیرہ الخ ایضا صفحہ ۱۳ وکان الامام ابن عبدالبر رحمہ اللہ تعالی یقول ولم یبلغنا عن احد من الائمۃ انہ امر اصحابہ بالتزام مذہب معین لایری صحۃ خلافہ بل المنقول عنہم تقریرہم الناس علی العمل بفتوی بعضہم بعضاً لانہم کلہم علی ہدی من ربہم وکان یقول ایضاً لم یبلغنا فی حدیث صحیح ولا ضعیف ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم امر احدا

من الامة بالتزام مذهب معين لا يرى خلافه وما ذاك الا لان كل مجتهد مصيب انتهى ونقل القرافي الاجماع من الصحابة رض على من استفتى ابا بكر و عمر رض وقلدهما فله بعد ذلك ان يستفتي غيرهما من الصحابة رض ويعمل به من غير نكير واجمع العلماء على من اسلم فله ان يقلد من شاء من العلماء بغير حجر ومن ادعى رفع هذين الاجماعين فعليه الدليل انتهى والامام الاتي من الائمة المالكية يقول يجوز تقليد كل من اهل المذاهب في النوازل الخ ايضًا صفحه ۵۴ وفي الحديث اختلاف امتي رحمة وكان الاختلاف على من قبلنا عذاب او قال هلاكا انتهى ومعنى رحمة اي توسعة على الامة ايضًا صفحه ۴۷ فالعاقل من اقبل على العمل باقوال جميع الائمة بانشراح صدر لانها كلها لا تخرج عن مرتبتي الميزان تخفيف وتشديد اور حجة الله البالغة مين هي صفحه ۱۶۵ وسئل الامام الخجندي عن رجل شافعي المذهب ترك صلوة سنة او سنتين ثم انتقل الى مذهب ابي حنيفة كيف يجب عليه القضاء القضا اما على مذهب الشافعي او على مذهب ابي حنيفة فقال على اي المذهبين فعل بعد ان يعتقد جوازها **ف** واجب هونی تقليد معين ايک مذهب پر کوئی دليل شرعی قايم نهين هی ليکن بعضی صاحب جنهون اوسکی وجوه بيان کرتی هين بعضی اونمين سے يهان نقل هوتی هين از انجمله **قولهم** اجماع است شرقًا وغربًا تقليد مذهب معين پر هوا اسکا **جواب** يه هی که اسکو اجماع نهين کهتے بلکه عمل درآمد هی اور رواج هے اکثر ملک اور شهر و مکان او اس عمل درآمد اور رواج سے واجب هونا نهين نکلتا اور کوئی کام رواج پاجانی سے واجب نهين هوجاتا چنانچه هر قوم اور هر شهر اور هر ملک مين بياه شادی مين کسيکے رسمين کپڑی لباس مين جدا جدا رواج هوتا هے بلکه اکثر مرد اور عورتون کو رواج و رسم کا چھوڑنا نفس پر نهايت ناگوار هوتا هی

یہان کلام دلیل شرعی مین ہی نہ رواج مین اجماع کی تعریف یہ ہی کہ وہو

اتفاق المجتہدین من امۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم فی عصر علی امر نقل کیا اوسکو رسالہ

تنقید مین عضدی سے اور معیار مین تنقیح سے نقل کیا الرکن الثالث الاجماع

وہو اتفاق المجتہدین من امۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم فی عصر علی حکم شرعی اور

فرمایا مولانا عبد العزیز ملتانی نے اپنی کتاب یاقوتتا مین الاجماع ہو اتفاق

المجتہدین فی عصر علی حکم الخ اب ثابت کرنا چاہیے کہ یہ اجماع کس زمانہ مین ہوا اور

اگر فرضاً اس امر کو اجماع ہی مقرر کیا جاوے تو اجماع صحابہ کرام رضی اللہ عنہم

ہوچکا ہی اوپر عدم وجوب تقلید معین کے جیسا کہ کتب اصول سے بیان

ہوچکا سو اجماع خیر القرون کو کوئی اجماع منسوخ نہین کرسکتا چنانچہ نقل کیا

صاحب تنقید نے عضدی سے الاجماع لاینسخ ولاینسخ بہ اور اسیطرح ہی منقول

معدن سے اما اجماع الصحابۃ بمنزلۃ آیۃ من کتاب اللہ والسنۃ المتواترۃ

فیکفر جاحدہ ثم اجماع المتاخرین علی احد اقوال السلف بمنزلۃ الصحیح من الاحاد

اور مغتنم الاصول مین ہی اقول وانت تعلم ان اجماع الصحابۃ لایحتمل النسخ

باجماع آخر **قولہم** اگر تقلید جائز نہوتی تو صدہا اولیا اللہ اور بزرگان

دین کہ مقلد تھے گمراہ ہوے **جواب** جو کوئی کہتا ہی کہ تقلید جائز نہین

وہ گمراہ ہی دعوی یہہ ہی کہ تقلید مذہب معین کی واجب نہین سو یہہ امر

عمل صحابہ اور تابعین سے ثابت ہوچکا اور تقلید ایک مذہب معین کے اگر

واجب ہوتی تو صحابہ اور تابعین تارک واجب ہوتے **قولہم** بڑے بڑے

اولیا اللہ مثل حضرت جنید اور حضرت غوث الاعظم اور بہاؤ الدین

نقشبند اور حضرت نظام الدین اولیا اور حضرت بابا فرید اور حضرت

قطب الدین بختیار اور حضرت معین الدین اور حضرت شاہ مدار اور حضرت

حاجی مخدوم چراغ ہند اور حضرت سلطان اشرف وغیرہ ساری لوگون نے

خاص ہون یا عام بموجب حکم اللہ عز وجل اور محمد صلعم کے اسی چارون مذہب

سی ایک ہی مذہب اختیار کیا اور ہمنی جب سی ہوش سنبھالا اپنی ملک کے

ساری عالم اور مفتی اور مرشد درویش اور خواص وعوام لوگون کو حنفی مذہب

یہ یا دوسری مذہب کا لاگ یہان نہ دیکھا اور چارون مذہب حق ہین

اور چارون مذہب کی چار مصلے مکہ معظمہ مین ہین انتہی مختصرا کذا فی

الرسالۃ اطمینان القلوب **جواب** اس بات سی واجب ہونا تقلید

ایک مذہب کا نہین ثابت ہوتا بعضے صاحب ایک مذہب کی تقلید کرتی

ہین لیکن اس تعیین کو واجب نہین جانتی اور یہہ سب حضرات خود

مقلد تھی مقلد کا قول فعل تقلید کی باب مین سند نہین ہو سکتا دلیلین

شرعی چار ہین کتاب اور سنت اور اجماع اور سب کے بعد قیاس صحیح

مجتہد کا کہ مستنبط ہوتا ہی ان تینون سی کوئی دلیل لاتی ہو تو ان چارون

دلیلون سی لاو اور اعتقاد واجب ہونی تقلید معین مذہب واحد کا یہ

تو دلیل چاہیی کتاب اور سنت اور اجماع سی چنانچہ شرح مسلم مین ہے

ثم القیاس مظنون الافادۃ ولا یحصل بہ الیقین عند الجمہور فلا یثبت بہ العقاید

اور ہم کہتے ہین کہ حضرت حسنین اور حضرت عباس اور حضرت سلمان فارسی

اور حضرت ابو ہریرہ اور حضرت معاذ اور حضرت ابو ذر اور حضرت جابر

اور حضرت انس اور حضرت سعد ابن معاذ اور حضرت سعد ابن عبادہ اور

حضرت اسید ابن حضیر اور حضرت خالد اور حضرت عکرمہ اور حضرت عمار

اور حضرت سعد ابن ابی وقاص اور حضرت عمران ابن حصین اور حضرت

کعب ابن مالک رضی اللہ عنہم اور سوای انکی بہت صحابہ کرام کہ سب

اولیا سی اشرف ہین اونہون نی ایک مذہب معین اختیار نہین کیا بلکہ
صحابہ کرامؓ مین بہی دو طرح کی آدمی تہی خواص اور عوام سو عوام جو مسئلہ
نجانتی خواص سے پوچہہ لیتی بدون قید اور تعیین شخص معین کی اور اگر
کہو کہ اوسوقتمین مذہب کب تہی سو اوسکا جواب یہ ہی کہ جو مسئلہ قران اور
حدیث سی ظاہر ہوا اوسمین قیاس صحیح کرکے اوسکو نکالنا اسکو مذہب
کہتے ہین سو یہہ بات صحابہ کرامؓ مین موجود تہی اور اگر انکی زمانہ مین
مذہب اور تقلید نہوتی تو مذہب اور تقلید بدعت ٹہرتا اور یہہ جو تمنی
کہا کہ ان اولیا اللہ نی موجب حکم اللہ اور محمد صلعم کے ایک ہی مذہب
اختیار کیا یہان اللہ کی حکم سی اگر حکم ایجادی مراد ہی تو تمہاری مطلب کے
مفید نہین کیونکہ جو کچہہ بہلا برا ایمان کفر ہی تو سب اسی حکم سی پیدا ہوا
اور سب کا خالق اور موجد اللہ ہی اور اگر حکم ایجابی مراد ہی تو بتلاؤ کہ
کونسی آیت یا حدیث ہی جسمین سی واجب ہونا مذہب معین کا نکلتا ہی
اگر ثابت کردوگی تو ہمکو قبول حق مین انکار نہین اور تمہاری ہوش سنبہالنے
کے زمانہ کی سند نہین ہوسکتی سند صحابہ کبارؓ کے زمانہ کی ہی اور اس زمانہ
کی کسی عالم اور قاضی اور مفتی اور درویش اور مرشد اور خواص اور عوام کا
فعل حجت نہین ہوسکتا حجت شرعی جو ہین سو بیان ہوچکین اور ہمنے
جب سی ہوش سنبہالا تحقیقاً یہی دریافت کیا کہ صحابہؓ اور تابعینؒ کی
زمانہ مین کہ موجب حدیث کی سب زمانون سی بہتر ہین کسی مفتی اور قاضی
اور درویش اور مرشد اور خواص اور عوام کو مقید اور واجب سمجہنی والا
ایک مذہب معین کا نہ پایا اور تمنی چارون مذہب کو برحق کہا زبان سی
لیکن بموجب عمل کے ایک کو حق اور تین کو ناحق ٹہرا رکہا ہی اور ہم کہتی ہین

کہ یہہ چارون مذہب اور سوای انکی اور صدہا مذہب کہ جنکے مسائل بہ
نہایت کمیاب ہین سب برحق ہین اور احتمال خطا کا ہر مذہب کے اقوال ہین
ہوتا ہی اور چارون مصلو نکا ہونا مکہ معظمہ مین کچھہ دلیل شرعی نہین ہی
بادشاہون کے زمانہ مین لوگون نی بموجب چار مذہب مشہورہ کی چار
مصلے بنا دیی ہر کسیکا قول فعل حجت نہین ہو سکتا اور لکہا ہی حضرت
مولانا شاہ عبد العزیز رحہ نی تفسیر عزیزی مین ماتحت اس آیۃ کریمہ کی وما اللہ
بغافل عما تعملون یعنے ونیست خدای تعالی غافل ازانچہ میکنید از ہر جہت
کہ استقبال قبلہ نمائید نماز شما عند اللہ صحیح ہست وثواب از جناب او برآن
موعود ومحتمل ہست کہ این جملہ برای تخویف وتہدید باشد یعنی وخدا تعالی
بیخبر نیست ازانچہ در زمان آیندہ عمل خواہید کرد واز راہ بدعت یک یک جہت
از جہات کعبہ تقسیم خواہید نمود ودر ترجیح وتفضیل جہت مختارہ خود ہر کس تسجیع
خواہد آورد مثلا حنفیہ جہت جنوب را اختیار خواہند کرد وامام ایشان جانب
شمال کعبہ خواہد استاد ودر مقام فخر خواہند گفت کہ قبلہ ما قبلہ ابراہیمی است
زیرا کہ آنجناب جانب میزاب متوجہ میشد ند و شافعیہ جہت غرب را اختیار
خواہند کرد وامام ایشان در شرق کعبہ خواہد استاد ودر مقام فخر خواہند
گفت کہ ما استقبال باب کعبہ می نمائیم وقبلہ ما قبلہ منصوصہ است کہ واتخذوا
من مقام ابراہیم مصلی وعلی ہذا القیاس اہل بلدان مختلفہ در ترجیح جہات
خود ہمین قسم نکات خواہند آورد ولیکن اینہمہ نکات شعریہ است ونزد
اہل دین قابل التفات نیست انتہی صفحہ ۳۰ مطبوعہ مطبع محمدیہ **قولہم**
حضرت سید احمد صاحب نے حنفی مذہب کا فخر کیا اور فرمایا کہ حنفی مذہب
اللہ کی یہان ایسا مقبول ہی کہ حنفی لوگون سی بڑی بڑی خدمتین لیتا ہی

مثلاً غلبہ اسلام کہ بادشاہ بخارا اور سندا اور توران اور روم حنفی مذہب ہے اور
خدمت حرمین شریفین حنفی بادشاہ کی ذمہ پر ہی **جواب** حنفی مذہب کے
اچھی ہونیمین کلام نہین لیکن اس غلبہ اور خدمت حرمین شریفین کے
ہونیسی اور مذہبونکا باطل اور مرجوح ہونا اور تقلید معین کا واجب ہونا
ثابت نہین ہوتا غلبہ اور ترجیح مسئلہ کی موقوف ہی مطابق ہونی پر ساتہ
کتاب اور سنت کی اور ہم بہی فخر کرتی ہین ساتہ اپنی پیشواؤن کی ولاساتہہ
امام ابحنیفہ رض کی اس وجہ سی کہ جس وجہ سی حضرت سید صاحب نے فخر کیا
اور حضرت امام شافعی کی ساتہہ اس وجہ سی کہ وہ مکی مطلبی ہین اور تمام اہل
عرب کہ ہمسایہ بیت اللہ اور بیت الرسول کی ہین اونہین کی مذہب کی
مسائل اجتہادی پر عامل ہین اور حضرت امام احمد کی ساتہہ اسوجہ سے
کہ اونکو مسائل قیاسی اجتہادی مین ظاہر نص کی بہت رعایت ہی اور
حضرت امام مالک کے ساتہہ اسوجہ سی کہ وہ خاص حضرت رسول صلعم کی شہر
کے رہنی والے ہین اور سوای انکی اور ایمہ مجتہدین اہل سنت کی ساتہہ
کہ جنہون نی مسائل دینی آیات قرآن مجید اور احادیث صحیحہ سی نکالے
اور مثل معتزلیون اور شیعون اور خارجیون وغیرہ بدمذہبون کی اپنی رائے
اور ہوای نفس کے تابع نہین ہوئے اور نصوص کو قیاس پر مقدم کیا
اور ہم فخر کرتی ہین ساتہہ حضرت امام بخاری اور امام مسلم وغیرہ محدثین
کی جنہون نی حدیث حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نہایت
حفاظت سی محفوظ رکہی اور قوی کو ضعیف سی جدا کیا اور ہم فخر کرتی
ہین حضرت ابو الحسن اشعری اور ابو منصور ماتریدی وغیرہ پیشوایان
علم عقاید کی ساتہہ اور حضرت حسن اور جنید اور محمد غزالی اور حضرت

۳۹

سید عبدالقادر جیلانی رح وغیرہم پیشوایان علم تصوف کی ساتھہ کہ جنہون نے
علم سلوک اور اخلاق کی مسائل مطابق کتاب اور سنت کی بیان فرمائی
اور ہم فخر کرتی ہین سب حافظان اور قاریان قرآن مجید کی ساتھہ کہ
جنہون نی اللہ جلشانہ کی کلام پاک اور اوسکی صحت الفاظ کی محافظت
کرکے اللہ تعالی کی نائب اور مصداق اِس آیت کی ہوئی وانا لہ لحافظون
اور ہم فخر کرتی ہین سب اولیاء اللہ کی ساتھہ کہ اس مذہب اہل سنت و
جماعت نی ساتھہ اونکی تقوی اور طہارت کی فروغ پایا بلکہ سب سے زیادہ
فخر کرتی ہین ساتھہ خلفاء راشدین اور صحابہ اور تابعین رض کے کہ جنکا قول
وفعل سب کو سند ہی اور ہم اور یہہ سب حضرات ملا وصین فخر کرتی ہین ساتھہ
اسبات کی کہ امت مین ہوئی حضرت رسول کریم صلعم کی کہ سید الانبیا اور
ختم المرسلین اور اول شفیع یوم الدین اور اشرف مخلوق رب العالمین ہین
صلی اللہ تعالی علیہ وعلی آلہ واصحابہ اجمعین **قولہم** اگر مذہب معین ہو تو خوف
ہی تلفیق مین پڑنی کا اور تلفیق بالاتفاق باطل ہی **جواب** صحابہ کرام
اگر تلفیق کو جائز رکھتے تھی تو اب بھی جائز ہی اور اگر باطل جانتی تھی تو
تو اس امر کو اول ثابت کرو پہر جہان تلفیق لازم آتی ہو اوس امر سے
احتراز کرنا چاہیی کیونکہ تلفیق ہر مقام مین لازم نہین آتی اور تلفیق کی
جائز اور باطل ہونےمین متاخرین کو بھی اختلاف ہی طحطاوی مین ہے
منہ وان الحکم الملفق باطل بالاجماع اور اوسی مین ہی قولہ باطل با
لاجماع لعلہ لم یعتبر القول بجوازہ آہ اور اوسی مین ہی لان لا یلزم تلفیق وہو
باطل خلافا لابن ہمام افادہ ابو السعود اور معیار مین نقل کیا قول صاحب
بحر کا رسالہ بیع الوقف لا علی وجہ الاستدلال سی وما وقع فی اخر التحریر

من منع التلفيق فانما عزاه الى بعض المتاخرين وليس هذا المذهب انتهى اور
قول ملا فروخ حنفی مکی کا قول سدیدیہ مین قد استفاض عند فضلاء العصر منع
التلفيق في التقليد وذلك بان يعمل مثلا فى بعض اعمال الطهارة والصلوة
او احدهما بمذهب امام وفى البعض بمذهب امام آخر ولم اجد على امتناع
ذلك برهانا بل قد اشار الى عدم منعه المحقق ابن الهمام وانه لم يدر ما منع
منه ونقل منع التلفيق من بعض المتاخرين الخ **قولهم** مسلم مین ہی ولو حكم
بخلاف اجتهاده كان باطلا اتفاقا الخ پہر جب کہ مجتہد کو اپنی مذہب کی
خلاف پر عمل جائز نہوا تو ویسی مقلد کو بہی نچاہیے **جواب** مقلد کو مجتہد
پر قیاس کرنا نچاہیے اور اوسکے بعد مسلم مین مذکور ہی ولا يجوز له التقليد
مع اجتهاده اجماعا یہان یہہ نہین کہا لا يجوز له التقليد مع تقليده اور مغتنم
الاصول مین مختصر سی نقل کیا ولو حكم المقلد بخلاف اجتهاد امامه جرى على جواز
تقليده غيره كذا فى المعيار **قولهم** اگر تقلید مذہب معین کی نہو تو خوف ہی کہ عوام
لوگ ہر مذہب کی رخصتین یعنی آسان مسئلے جو نفس کے موافق ہون اختیار
کرلین اور یہ امر ممنوع ہی بالاجماع **جواب** آسان مسئلے ہر مذہب مین
ہوتی ہین مقید مذہب معین کا بہی اپنی مذہب سی آسان مسئلے اختیار کر
رہی اور آسان مسئلے کسی نیت فاسد سی اختیار کرنا برا ہی اور واسطے سہولت
یا بجائی دین کی ہو تو کیا حرج ہی اور فرضا اگر آسان مسئلونکا اختیار کرنا
برا بہی ہو تو یہہ لازم نہین کہ جو کوئی تقلید معین نکرے وہ ضرور آسان سے
مسئلہ اختیار کر لیگا اور حضرت امام عبد الوہاب شعرانی قوی کی واسطے آسان
مسئلون سی منع کرتی ہین اور ضعیف کیواسطے آسان مسئلون پر عمل کرنا پسند
کرتی ہین خواہ کسی مذہب کی ہون جیسا کہ بیان ہوچکا اور میزان الشعرانی مین

ہی صفحہ ۲۷ مطبوعہ دہلی و لذلک صح لک القول بان اللہ تعالی لم یکلف عبادہ بما یشق ابدا بل دعا صلی اللہ علیہ وسلم علی من شق علی امتہ لقولہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہم من ولی من امور امتی شیئا فرفق بہم فارفق اللہم بہ ومن شق علی امتی فاشقق اللہم علیہ الخ اور صفحہ ۱۵ مین لکن اہل المذاہب اذا عملوا بالرخصۃ یعملون بہا وعندہم منہا خطر وضیق فی نفوسہم لعدم معرفتہم توجیہا وموافقتہا للکتاب والسنۃ بخلاف صاحب ہذہ المیزان فانہ یعمل بہا مع انشراح القلب لمعرفۃ توجیہا وموافقتہا للکتاب والسنۃ الخ اور لکہا جناب مولوی بشیر الدین صاحب نے بیچ فتوی اپنی کی کہ تتبع الرخص یعنی آسان مسئلون پر عمل کرنیسی اگر مقصود نقض قضای قاضی ہو تو جائز نہین اور اگر مقصود اوس سی سہولت اور تخفیف ہو تو جائز ہی چنانچہ تصریح اوسکی کی ہی امام قرافی نی اور اسیکی طرف مائل ہی کلام شیخ تقی الدین اور شیخ عزالدین عبد السلام کا اور تحریر ابن ہمام مین ہی وخرج منہ جواز اتباع رخص المذاہب ولا یمنع منہ مانع شرعی الخ اور نقل کیا سید بادشاہ نی شرح تحریر مین مدخل سے قول عمر بن عبد العزیز رحمہ اللہ کا ما یسرنی ان اصحاب محمد صلی اللہ علیہ وسلم لم یختلفوا لانہم لو لم یختلفوا لم تکن رخصۃ الخ اور جامع صغیر سی عن عمر مرفوعا افضل امتی الذین یعملون بالرخصۃ اور اوسی مین ہی وما نقل عن ابن عبد البر لا یجوز للعامی تتبع الرخص اجماعا فلا نسلم صحۃ النقل منہ ولو سلم فلا نسلم دعوی الاجماع الخ اور کہا بحر العلوم نی شرح مسلم مین اذ فی تفسیق تتبع الرخص عن الامام احمد روایتان فلا اجماع ولعل روایۃ التفسیق انما ہو فیما اذا قصد التلہی فقط لا غیر انتہی اور اوسی مین ہی لکن لا بد ان لا یکون اتباعہ للرخص للتلہی کعمل حنفی بالشطرنج علی رای الشافعی قصدا الی اللہو وکشافعی شرب المثلث

۴۲

للتلہی یہ وہذا حرام بالاجماع لان التلہی حرام بالنص القاطعۃ فافہم انتہی
ہکذا فی المعیار اور عقد الجید مین ہی منقول قنیہ سی ثم ینبغی للمفتے ان یفتی
الناس بما ہو اسہل علیہم کذا ذکرہ البزدوی فی شرح الجامع الصغیر ینبغی للمفتی
ان یاخذ بالایسر فی حق غیرہ خصوصا فی حق الضعفاء لقولہ علیہ الصلوہ والسلام
لابی موسی الاشعری ومعاذ حین بعثہما الی الیمن یسرا ولا تعسرا اور فرمایا
مولانا قطب الدینخان صاحب مدظلہ نی بیچ کتاب مظاہر حق ترجمہ مشکوۃ
شریف کی باب الاعتصام مین **ف** حضرت نی ایک چیز کی یعنی روزہ مین
اپنی بی بی کا بوسہ لیا یا سفر مین روزہ افطار کیا یہ رخصت کی بات ہی
اور معنی اخیر حدیث کی یہ کہ مین باوجود کمال تقوی اور ڈرنی کی عمل رخصت
پر کرتا ہون یہ کون ہین کہ نہ کرین اور حقیقت مین رخصت پر عمل کرنیمین
بڑی بڑی حکمتین ہین ظاہر کرنا عجز کا ہی اور ضعف بشریت کا اور رفع نسبت
نفس کی اسی لیے حضرت نی فرمایا ہی کہ اللہ تعالی دوست رکھتا ہی کہ عمل
کیا جاوی رخصتون پر یعنی آسانیون پر جیساکہ دوست رکھتا ہی کہ عمل
کیا جاوی عزمیتون پر یعنی اولی چیزون پر انتہی ما فی مظاہر حق **ف**
رخصت پر عمل کرنا جب جائز ہے کہ وہ رخصت برخلاف ادلہ اربعہ شرعیہ کے
نہو اور اوس عمل مین کسی کی حق تلفی لازم نہ آوی اور دن رات ہر وقت
ہر مسئلہ مین رخصتون ہی پر عمل کرنا اپنا شیوہ نکری **قولہم** یہ زمانہ فساد کا
اس زمانہ مین یہی مصلحت ہے کہ تقلید معین مذہب حنفی کی ہو **جواب** کیا
مصلحت ہوگی زیادہ اس سے کہ اللہ تعالی سیرت صحابہ ہمکو نصیب کرے
مشکوۃ شریف کی باب الاعتصام مین ہی وعن ابن مسعودؓ قال من کان
مستنا فلیستن بمن قد مات فان الحی لا یومن علیہ الفتنۃ اولئک اصحاب محمد

صلی اللہ علیہ وسلم کانوا افضل ہذہ الامۃ ابرہا قلوبا واعمقہا علما واقلہا تکلفا
اختارہم اللہ لصحبۃ نبیہ واقامۃ دینہ فاعرفوا لہم فضلہم واتبعوہم علی آثارہم
وتمسکوا بما استطعتم من اخلاقہم وسیرہم فانہم کانوا علی الہدی المستقیم اور فساد کے
زمانہ مین تو بہت ہی ضروری ہی عمل کرنا اون امور پر کہ مطابق سنت کے ہون
حدیث شریف مین آیا ہی من تمسک بسنتی عند فساد امتی فلہ اجر مأۃ شہید
اور فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی من یعش منکم فسیری اختلافا کثیرا
فعلیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین المہدیین تمسکوا بہا وعضوا علیہا بالنواجذ
وایاکم ومحدثات الامور الحدیث اور حدیث مین آیا ہی وتفترق امتی علی
ثلاث وسبعین ملۃ کلہم فی النار الا ملۃ واحدۃ قالوا من ہی یا رسول اللہ
قال ما انا علیہ واصحابی رواہ الترمذی اور فرمایا اللہ تعالی نی والذین اتبعوہم
باحسان رضی اللہ عنہم اور ہماری اس مصلحت کی نوبت یہان تک پہنچی کہ
امر مصلحتہ امر تشریعی بن گیا اور حضرت امام شافعی وغیرہ کی مذہب پر عمل
کرنیکو لوگ ایسا برا جاننی لگے جیسے معتزلی اور خارجی کو واللہ کہ یہ بات
تجربہ کو پہنچی ہے اور بعضون کی نوبت کفر تک پہنچی ایکدفعہ تیرہ مین ایک
شخص معہ ایک مجمع کے جھگڑتی ہوی میری پاس آئی ایک کہتا تہا کہ
جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت امام اعظم سے پہلے ہوئی ہین اور
دوسرا کہتا تہا کہ حضرت امام اعظم جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سی پہلی
ہوئی ہین چونکہ مدار فیصلہ کا اس فقیر کی زبان پر تہا حسب حق الامر بتلایا
گیا قبول کیا اور ایسا ہی قول ایک اور شخص کا سنا گیا کہ پوچھتا تہا کہ حضرت
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اول ہوئی یا حضرت امام اعظم رح اور تعصب یہانتک
بڑھ گیا کہ خاص مکہ معظمہ مین دیکھا گیا کہ ہزارہا لوگ حنفی مذہب ترک وغیرہ

بیٹھی رہتی ہین جماعت مین نہین ملتی منتظر جماعت حنفی کی رہتی ہین یہ تو حال
ہی عوام کا اور بعضی خواص نے اپنی تصنیفات مین لکھہ دیا کہ حنفی اگر شافعی
ہوجاوی تعزیر دیا جاوی اور شافعی حنفی ہوجاوی تو خلعت پاوی اور
کسی نے لکھا کہ شافعی مذہب کے بیٹی لی لین اپنی اوسکو ندین اور اسطرح کی بہت
واہیات لکھے ہین اللہ تعالی تعصب سے بچاوی اور جو لوگ کہ خلاف طریق
سلف صالح کے کسی امر کو مصلحت قرار دیتی ہین انسیون کی حق مین حضرت
امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نی فرمایا ہی احیاء العلوم مین بیچ شناخت علماء
آخرت کی فلا ینبغی ان یکترث بمخالفۃ اہل العصر فی موافقۃ اہل عصر رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم فان الناس راؤا رأیا فیما ہم فیہ لمیل طباعہم الیہ ولم تسمح
نفوسہم بالاعتراف بان ذلک الحرمان عن الجنۃ الی ان قال ان رجلا حج
فی ہذہ الدنیا بین مترف یدعوہ الی دنیاہ وصاحب ہوی یدعوہ الی ہواہ
قد عصمہ اللہ منہما یحبی الی السلف الصالح یسال عن افعالہم ویقتص آثارہم متعرض
لاجر عظیم فکذلک فکونوا انتہی نظر برانہ ینبغی تو مصلحت یہی ہی کہ ہر جگہ روایات
معتبرہ ہر مذہب کو رواج دیا جاوی لیکن چونکہ تقلید معین مذہب واحد کے
اور تقلید غیر معین دونو جائز ہین تو اسمین گنجائش ہے کہ جیسا موقع حال
آدمیونکا اور وقت اور مکان کا ہو بموجب اوسکی عمل کیجیے اور مفسدہ سے
بہت بچنا چاہیے اور علما کو مصلحت اور تالیف قلوب اور موقع کی بہت ہی
رعایت چاہیی ادع الی سبیل ربک بالحکمۃ والموعظۃ الحسنۃ الایۃ اور وعظ
اور ترغیب مین امور عظیمہ کا بیان مقدم رکہنا چاہیے اور یہ بہی لحاظ ضرور ہے
کہ مداہنت نہو جاوی اور سنت نبوی نہ مٹ جاوی اور جس مسئلہ کا ذکر آجاوے
تو نرمی اور شائستگی سے صاف صاف رہت رہت بیان کردینا چاہیی اور

تقلید کی باب مین عوام الناس کو زیادہ نہین اتنا تو حسب منشا سب ضرور
سمجھا دینا چاہیی کہ حضرات ائمہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کی عالم کامل
ہین اور ان کی مذہب جدی جدی دین نہین ہین بلکہ اسی دین مین
داخل ہین جو مسئلہ قرآن اور حدیث سی ظاہر ہوا اوسمین مجتہد نی قیاس
کیا جو اُنکی سمجہہ مین آیا وہی اوسکا مذہب ہوا یا جسنے جو حدیث حضرت کی
بروایت معتبر پائی اوسپر عمل کیا وہی اوسکا مذہب ہوا اور اسیواسطے
ان مذہبون مین اختلاف ہوا کہ کسیکی سمجہہ مین کچھہ آیا اور کسیکی کچھہ اور
امام مجتہد اہل سنت باوجود اختلاف کی سب ہدایت پر ہین کہ مسائل
قیاسی سب کے سنت سی نکالی گئی ہین اوران سب کا قول مقبول اور
معمول ہے کسی ایک خاص کی تقلید واجب نہین اور سوای حنفی مذہب کے
اور کسی مذہب کی کتاب یہان ہی نہین اسواسطی اکثر مسائل مین حنفی
مذہب پر عمل ہی اور جو مسئلہ قرآن اور حدیث سی ظاہر نہین ہوتا اوسمین ہم
لوگون کو ان بزرگون کی تقلید ضرور ہی اور امام مجتہد بہت ہوئی ہین
لیکن مشہور اور محفوظ ان چارون کی مذہب رہی ہین آور اس مصلحت
کی باب مین کچھہ اور بہی مذکور ہوگا بیچ آخر تائید جواب مسئلہ کے انشاء اللہ
تعالی **قولہم** نہونی تقلید مذہب معین مین انتشار امور دین کا ہی و تقلید
معین موجب انتظام امور دین کا ہی **جواب** صحابہ کرام کی زمانہ مین کہ سب زمانون
سی بہتر ہے تقلید غیر معین ہتی اگر اسمین انتشار امور دین ہوتا اس سے
منع فرماتی اور اوس زمانہ سی بہتر انتظام دین کا کب ہوگا **قولہم** کیمیای
سعادت مین ہی کہ اتفاق ہی علماء کا اسپر کہ جو کوئی برخلاف اجتہاد
امام اپنی کی عمل کری گنہگار ہے اور ایسا ہی ہی احیاء العلوم مین و اُنیکے

ہی قول حضرت ابوالبرکات اور بعضی دوسری علما کا جواب حضرت مصنف
کیمیای سعادت کا قول عام نہین بلکہ خاص وس شخص کیے حق مین ہے جسکے
نزدیک ایک مجتہد کا افضل ہونا اور مجتہدون پر ثابت ہو چنانچہ فرمایا اوسی
مقام مین وچون ظن او این باشد کہ مثلا شافعی فاضل تر ست اوراو را
مخالفت وی ہیچ عذر نباشد جز مجرد شہوت انتہی سو اس فضلیت کے ثابت
ہونیکو دلیل کی سمجھ چاہیے عوام لوگ دلیل کو کیا جانین اور فرمایا احیاء
العلوم مین ولان الذی ادی اجتہادہ فی التقلید الی شخص راہ افضل
العلماء لمن لہ ان یاخذ بمذہب غیرہ الخ اور یہ قول بہی حضرت امام غزالی اور
ابوالبرکات رح وغیرہ کا مخالف ہی جمہور کی چنانچہ مذکور ہو چکا اور یہ بہی جان
لینا چاہیے کہ واجب جاننا تقلید معین مذہب واحد کا اور اس قول کا جواب
عقد الجید سی بہی بیان ہو چکا اذا اراد ہذا المتبحر الخ پہر یہ قول حضرت امام کا
کہ اتفاق ہی علما کا اسپر الخ کہان ثابت ہوا اور حضرت امام احیاء العلوم
مین خود فرماتی ہین بیچ بیان علامات علمای آخرت کے ومنہا ان یکون
شدید التوقی من محدثات الامور فلا یغرنک اطباق الخلق علی ما احدث
بعد الصحابۃ ولیکن حریصًا علی التفتیش من احوال الصحابۃ وسیرتہم واعمالہم الی ان
قال واعلم تحقیقًا ان اعلم اہل الزمان واقربہم الی الحق اشبہہم بالصحابۃ
واعرفہم بطریق السلف فمنہم اخذ الدین ولذلک قال علی رض خیرنا اتبعنا لہذا
الدین لما قیل لہ خالفت فلانًا فلا ینبغی ان یکترث بمخالفۃ اہل العصر فی موافقۃ
اہل عصر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الخ اور رد المحتار مین ہی منقول فتاوی
ابن حجر فقیہ سی والاصح انہ یتخیر ای تشاء ولو مفضولًا وان اعتقد ذلک الخ
اور معتنم الوصول مین ہی بیچ بحث تقلید کی تقلید المفضول مع وجود الافضل

فی العلم جائز عند الاکثر وعلیہ الحنفیۃ والمالکیۃ واکثر الشافعیۃ واحمد فی روایۃ
وممنوع عند کثیر وعلیہ ابن سریج والقفال المروزی وابن السمعانی واحمد فی
روایۃ وفی التحریر ہذا الدلیل متوقف علی انہ کان افتاء المفضول جائز
خلاف الکل واثبات ہذا لیس بالسہل انتہی مختصراً **قولہم** جب کہ تمنے ایک
مسئلہ ایک مذہب کا پسند کیا اور دوسری کا ناپسند کیا تو تم ہی مجتہد ہوئے
**جواب** جب کہ تمنے تمام ایک مذہب کو واسطے تقلید کی پسند کیا اور دوسرے
ناپسند کیا تو تم بڑی ہی مجتہد ہوئے کہ ہزار ہا مسئلوں کو پسند اور ہزار ہا کو ناپسند
کیا اور حق تو یہی کہ عوام الناس کو پسند اور ناپسند کی کیا سمجھ ہی مفتی
سی مسئلہ پوچھا عمل کر لیا قال ابن الحجر رأیت المحقق ابن الہمام صرح بما یؤیدہ
حیث قال فی شرح الہدایۃ ان اخذ العامی بما یقع فی قلبہ انہ صواب اولی
وعلی ہذا اذا استفتی المجتہدین فاختلفا علیہ الاولی ان یاخذ بما یمیل الیہ قلبہ
منہما وعندی انہ لو اخذ بقول الذی لا یمیل الیہ جاز لان میلہ وعدمہ سواء
والواجب علیہ تقلید مجتہد وقد فعل انتہی کذا فی المعیار نقل من رد المحتار قال
الطحطاوی ولیس المراد انہ یکلف کل مقلد اعتقاد خطاء المجتہد الاخر الذی
لم یقلدہ لان تقلید واحد منہم انما یسوغ بقدر ضرورۃ التقلید وہی کون المقلد
لیس من اہل النظر فی الادلۃ لاستنباط الاحکام الظنیۃ فیقلدہ فی العمل و
ایسا ہی فرمایا ملا فروخ کی سفینے بیچ قول سعید کی اور ملا علی قاری نے
بیچ شرح عین العلم کی بیچ تخلیہ قول نسفی کی اور مغتنم میں ہی بیچ فصل تعارض
کی ان تکلم تمام الدلیلین فیجب التحری کیف لا وقد ورد استفت قلبک انتہی
اور عقد الجید میں ہی فکان وظیفۃ ان یسال فقیہا ما حکم رسول اللہ فی مسئلۃ
کذا وکذا فاذا اخبر تبعہ الخ یعنی بعلم کا یہ وظیفہ ہی کہ عالم سی پوچھے کہ رسول اللہ

صلعم فلانی فلانی مسئلہ مین کیا حکم فرمایا ہی جب عالم حکم کری اوسکا اتباع کرو
**قولہم** اللہ تعالی فرماتا ہی یوم ندعوا کل اناس بامامہم اس سی بہی معلوم
ہوتا ہی کہ امام ایک ہی چاہیے جسکی تقلید خاص کیجاوی اور قیامت کہ
اوسی کی ساتہہ پکارا جاوی **جواب** اس آیت سی واجب ہونا تقلید
معین ایک مجتہد کا ہرگز نہین معلوم ہوتا بلکہ امام کا لفظ کئی معنون کا
احتمال رکہتا ہی اور اسکی معنی تفسیر موضح القران مین یون لکہی ہین جسدن
ہم بلاوینگے ہر فرقہ کو ساتہہ اوسکے سردار کے اور تفسیر جلالین مین یون ہے
بامامہم نبیہم فیقال یا امت فلان او بکتاب اعمالہم یا صاحب الخیر یا صاحب
الشر اور تفسیر بیضاوی مین یون ہی بامامہم بمن ائتموا بہ من نبی او مقدم
فی الدین او کتاب او دین وقیل بکتاب اعمالہم التی قدموہا فیقال یا صاحب
کتاب کذا ای تنقطع علقۃ الانساب وتبقی نسبۃ الاعمال وقیل بالقوی الحاملۃ
لہم علی عقایدہم وافعالہم وقیل بامہاتہم جمع ام کخف وخفاف والحکمۃ فی ذلک
اجلال عیسی علیہ السلام واظہار شرف الحسن والحسین علیہم السلام وان لا تفتضح
اولاد الزنا **قولہم** علمار حرمین شریفین کا فتوی ہی وجوب تقلید معین پر اور
حدیث شریف مین آیا ہی ان الدین یارز الی الحجاز کما تارز الحیۃ الی جحرہا
الحدیث رواہ الترمذی وان الایمان لیارز الی المدینۃ کما تارز الحیۃ الی جحرہا
متفق **جواب** ساری علمار حرمین شریفین کا فتوی اس امر پر نہین ہے
بلکہ محقق علمای وجوب کی قایل نہین اور زمانہ صحابہ رض اور تابعین رح مین کہ
خیر القرون ہین علمار حرمین شریفین قایل وجوب تقلید معین کی نہتی چنانچہ
متن اصول سے بیان ہوچکا اور فرمایا حضرت محمد غزالی رح نی احیار العلوم
لا ینبغی ان یکترث بمخالفۃ اہل العصر فی موافقۃ اہل عصر رسول اللہ صلی اللہ

علیہ وسلم الخ اور صنف مدارج الحق نے ترمذی سے نقل کیا کہ روایت حضرت
عمر رضی اللہ عنہ سے کہ فرمایا حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اوصیکم باصحابی
ثم الذین یلونہم ثم الذین یلونہم ثم یفشوا الکذب انتہی اور علماء حرمین شریفین
کو اللہ تعالیٰ ان کی قدر و منزلت زیادہ کرے انہیں دین کی کتابوں سے
سند پکڑتے ہیں جنکی روایات صحیح بیان ہو چکیں اور تحقیق مسائل کے
خاص علمای حرمین شریفین پر موقوف نہیں ہے کیونکہ حضرت ابو حنیفہ اور
ابو یوسف اور محمد اور احمد ابن حنبل رحمہم اللہ اور سوای انکی اور بہت مجتہد مستقل
اور مجتہد فی المذہب صاحب ائمہ کے ہیں سب مکی اور مدنی نہیں ہیں چنانچہ بہت
علمای حرمین شریفین خود ان حضرات کی مقلد ہیں اگر یہی ہوتا کہ سوای علمای
حرمین شریفین کی کسیکا قول قابل اعتماد کی نہیں تو ان حضرات کی مذہب
سب باطل ہوتے حق تو یہ ہے کہ سند مسئلہ کی کتاب اور سنت اور کتب معتبرہ
فقہ اور اصول سے چاہیے خواہ کہیں کا عالم بیان فرماوے مکی ہو یا مدنی یا
کوفی ہو یا بخاری یا بغدادی یا فارسی یا ہندی یا اور کوئی حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ
سے روایت ہے کہ فرمایا حضرت رسول اللہ صلعم نے لو کان الدین عند الثریا
لذہب بہ رجل من ابناء فارس رواہ مسلم کذا فی مدارج الحق اور بخاری کی حدیث
شریف یوں ہے لو کان الایمان عند الثریا لنالہ رجال من فارس انتہی کذا فی
التنویر اور معجم کبیر میں ہے لو کان الایمان معلقا بالثریا لا ینالہ العرب لنالہ رجال
من فارس انتہی کذا فی رسالۃ فضائل ابی حنیفۃ رحمہ اللہ اور حدیث لیأرز الی المدینۃ
کی معنی یہ نہیں ہیں کہ سوای حجاز اور مدینہ کی کہیں دین اور ایمان اور تحقیق
مسائل کا باقی نہ رہیگا کیونکہ اللہ کی فضل سے یہہ امور ہر ملک میں موجود ہیں
بلکہ اس حدیث شریف کی معنی مولانا قطب الدین خان صاحب نے مظاہر حق میں

باب الاعتصام کی فصل اوّل مین یون لکہی ہین ف مشابہت دی حضرت
نی لوگون کی بہاگنی کی مخالفون کی آفات سی اور ثابت رہنی اونکی ایمان
پر ساتھ سانپ کی اسلیئے کہ سانپ بہ نسبت اور جانورون کی بہت بہاگتا
ہی اور بہت سمٹ کر بل مین جاتا ہی اور مشکل سے نکالا جاتا ہی اور یہ خبر
دی ہی حضرت نی ابتدای ہجرت کی یا اخیر زمانہ کی جسوقت کہ مسلمان کم ہونگی
پس سمٹیا وینگی مدینہ مین انتہی صفحہ ۱۴۲ اور عینی حنفی نی بخاری کی شرح مین
یون لکہا قلت ہذا انما کان فی زمن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم والخلفاء
الراشدین الی انقضاء القرون الثلثة وہی ثلثون سنة واما بعد فقد تغیرت
الاحوال وکثر البدع خصوصًا فی زماننا علی مالا یخفی اور ایسا ہی کہا ہی داؤدی
نی شرح صحیح بخاری مین اور عثمان ابن ابراہیم نی غایة التوضیح للجامع الصحیح
مین کذا فی الفتوی لمولانا بشیر الدین سلمہ اللہ تعالی اور بعضون نی حدیث
کی معنی یون کئی ہین کہ مدینہ منورہ کا قصد وہی لوگ کرینگے جو ایمان اور محبت
حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی رکہتی ہین کذا فی عینی اور فتح الباری
شرح صحیح بخاری مین بعد نقل قول قرطبی کے کہ امام مالک کے نزدیک مدینہ والون
کا علم حجت ہی اور مدینہ والی بدعات سے سلامت ہین کہا فہذا ان سلم اختص
بزمن النبی صلی اللہ علیہ وسلم والخلفاء الراشدین اما بعد ظہور الفتن وانتشار
الصحابہ الی البلاد ولا سیما فی اواخر المائة الثانیة وہلم جرًا فہو المشاہد بخلاف
ذلک انتہی **قولہم** مکہ معظمہ کے لوگ ایک شخص معین کی تقلید کرتی ہین اور
قرآن شریف مین مکہ معظمہ کو امانت والا اور امن والا شہر فرمایا ہی تو وہان کے
لوگ دینی مسئلہ مین کبہی خیانت نکرینگے اور مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کی فضیلت
حدیث اور قرآن سی ثابت اور قطعی ہے اور ہم لوگو نکو اونکی موافقت مین خیر ہی

اور اونکی برائی جو بیان کریگا تو ظنی یا وہمی ہوگی اور اٹکل کی بات یقین کو دفع نہین کرسکتے کذا فی رسالۃ اطمینان القلوب **جواب** صحابہ کرام اہل مکہ اور مدینہ کو بموجب حدیث شریف کی سب سے بہتر ہین ایک شخص معین کی تقلید نہین کرتی تہی جیساکہ بیان ہوچکا اور اونکی موافقت مین بڑی ہی خیر ہی اور اب بہی ساری اہل مکہ ایک شخص معین کی تقلید نہین کرتی اور تقلید معین ایک شخص کی کرنا باعتقاد جواز بہی ہوتا ہی اس سے وجوب نہین ثابت ہوتا اور اس آیتہ کی حل بلکہ جلالین مین یون ہی وہذا البلد الامین مکہ لامن الناس فیہا جاہلیۃ و اسلاما اور تفسیر عباسی مین یون ہی الامین من ان یہاج فیہا من دخل فیہ اور بیضاوی مین یون ہی الامین ای الامن من امن الرجل امانۃ فہو امین اور اوسکے حاشیہ پر کشاف سی یون نقل کیا وعلی ہذا امانتہ ان یحفظ من دخل کما یحفظ الامین ما یوتمن علیہ اوالمامون فیہ یامن فیہ من دخل والمراد بہ مکۃ انتہی اور حرمین شریفین کی فضیلت مین جس مردود کو شک ہی وہ منافق ہے لیکن یہ امر قطعی نہین کہ وہان کی سب لوگ عصیان اور خطا سی معصوم ہین اور یہان مسئلہ کی خیانت کا کیا ذکر ہی بلکہ بعض وقت حضرات مجتہدین کو بہی کہ خیانت اونکا شیوہ نہین ہے مسئلہ دینی مین خطا ہوجاتی ہی اور مسئلہ کا غلط ہونا خیانت پر موقوف نہین بلکہ خطا سی بہی ہوجاتا ہی اور سبکی موافقت مین ضرور خیر ہی کیونکہ حق سبحانہ وتعالی نی حرمین شریفین کے رہنی والونکو بہت کمالات عنایت فرمائی ہین اول تو وہ لوگ ہمسایہ اللہ اور رسول کے ہین اور اونکو مسجد الحرام مین ایک نماز پر لاکہہ نماز کا ثواب ہوتا ہی اور یہ دونون حرم مبارک محل نزول وحی ہین اور جناب سید المرسلین صلعم وہین تولد ہوئی اور وہان ہی حضرت کا وطن رہا اور اب تک حضرت اونہین

لوگوں میں موجود ہیں اور باشمار صحابہؓ اور تابعینؒ کی قبور متبرکہ وہان ہین اور جو
دولت کہ اونکو کبھی کبھی نصیب ہوجیسی حج اور عمرہ اور طواف اور قرب رسول
مقبول صلی اللہ علیہ وسلم اور ایک نماز پر لاکھ یا پچاس ہزار نماز کا ثواب وغیرہ
اونکو ہمیشہ میسر ہے لیکن خیر ہی موافقت اون اعمال مین کہ موافق سنت کے
ہون اور جو کہ بعضے کام خلاف سنت اور شریعت کی وہان کی بعضے لوگون سے
بمقتضای بشریت کی صادر ہوتی ہین ایسی کامون مین اونکی موافقت مین
ہرگز خیر نہین حاصل کلام یہ کہ خیر اوسمین ہی کہ خیر البشر صلی اللہ علیہ وسلم اور
اونکی صحابہؓ کی حضلت ہی اور اونہین کا قول وفعل قابل سند پکڑنیکی ہے
سوا اون حضرات مین تقلید شخص معین مروج نہتی **قولہم** تقلید مذہب معین منزلہ
آدمی تکلیف شرعی سی بری الذمہ ہوسکتا ہی کیونکہ تقلید معین سب کے نزدیک
جائز ہی اور تقلید غیر معین مین اختلاف ہے اور خلاف سے بچنا بہر صورت بہتر ہے **جواب** بری الذمہ
جب ہوسکتا ہی کہ تقلید مذہب معین کی واجب ہونیکا اعتقاد نکری اور جب
واجب جانا تو اختلاف سی کہان بچا بلکہ مخالف ہوا خیر القرون کی اور
یہ اختلاف نہین بلکہ خلاف ہی کیونکہ سب متقدمین کا مذہب ہی نہ واجب ہونا
تقلید معین کا اور متاخرین مین اختلاف ہی **قولہم** تقلید غیر معین کے جائز
ہونی اور نہونیمین اختلاف ہی اور جس امر مین حلت اور حرمت جمع ہو
یعنی اوسکی حلال اور حرام ہونیمین اختلاف ہو تو احتیاطاً ترجیح حرمت کو
ہی **جواب** یہ ترجیح اوسمقام ہی جہان دونون طرف مین برابری ہو
اور جب کہ دلیل کی روسی حلت غالب ہو تو حرمت کو ترجیح نہین ہوسکتی
یون تو بعضون کی نزدیک رفع سبابہ بھی حرام ہی اور طریقہ سلف صالح کو
حرام کہنا بڑی جرأت ہی اللہ تعالیٰ فرماتا ہی ولاتقولوا لما تصف السنتکم الکذب

ہذا حلال وہذا حرام **قولہم** اللہ تعالی فرماتا ہی فاسئلوا اہل الذکر ان کنتم لا تعلمون
اور اہل ذکر سے مراد حکم عام نہین بلکہ ایک شخص معین مراد ہی کذا فی التنویر
**جواب** صاحب تنویر کے قول کا حاصل مخالف ہی قول شیخ ابن ہمام
اور ابن حاجب اور ابن امیر الحاج اور آمدی اور حسن شرنبلالی اور محقق عضد
الدین اور بحر العلوم اور قرافی اور امام ابن عبد البر اور شاہ ولی اللہ اور
حبیب اللہ قندہاری اور مولانا اسمعیل شہید اور ابو المعالی سندہی اور امام
ابو شامہ اور نووی اور محب اللہ بہاری اور ابن نجیم اور سید بادشاہ اور قاضی
ثناء اللہ وغیرہم علمای اصول وفقہ اور سب متقدمین کی اور مخالف ہی
طریقہ صحابہ اور تابعین کیونکہ اس آیۃ کی معنی جیسے کہ صاحب تنویر نی لکہی
ہین ان حضرات مین سی کسیکا یہ مذہب نہین ہی جیسا کہ بیان ہوچکا سو مخالف
طریقہ سلف صالح اور علمای اصول کی قول صاحب تنویر کا کسطرح قبول کیا
جاوی اور فرمایا حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نی فعلیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء
الراشدین المہدیین تمسکوا بہا وعضوا علیہا بالنواجذ الحدیث اور فرمایا اتبعوا
السواد الاعظم اور فرمایا ما انا علیہ واصحابی اور اصول مین ہی اجماع الصحابۃ
لا یحتمل النسخ باجماع اخر وانہ بمنزلۃ آیۃ من کتاب اللہ جیسا کہ بیان ہوچکا نقلا
معدن وغیرہ سی اور شرح شیخ ابن حاجب مین ہی کہ حکم اس آیۃ کا عام ہے
اور مقید کرنا نص کا گویا منسوخ کرنا ہی اوسکا اور حضرت شیخ عبد الحق شرح
سفر السعادت مین لکہتی ہین وجہت این طایفہ اینست کہ ہمہ متمسک بکتاب
وسنت اند و مقتدایان دین اند دیگر تعیین وتخصیص یکی چہ وجہ باشد ولفظ
فاسئلوا اہل الذکر ان کنتم لا تعلمون واشارہ حدیث اصحابی کالنجوم بایہم اقتدیتم
اہتدیتم نیز ہمین است یعنی چیز یکہ شما ندانید از اہل علم بپرسید واز ایشان

بیامو زید و فرمود اصحاب من مثل ستارگانند و ہمہ راہ نما یانند علمای دیگر را
در حکم ایشان دانند و این مذہب بظاہر بانصاف نزدیک تر نماید و بفہم
زدو تر درآید **قولہم** فرمایا شیخ عبدالحق رح نے بیچ شرح سفر السعادت کی لیکن
قرار داد علما و مصلحت و ید ایشان در آخر زمان تعیین و تخصیص مذہب است
وضبط و ربط کار دین و دنیا ہم درین صورت بود الی ان قال و ہو المختار و فیہ
الخیر **جواب** قول حضرت شیخ کا کہ مقلد محض ہیں برخلاف قول سب متقدمین
اور اکثر متاخرین کی کسطور مقبول ہوسکی اور حضرت شیخ خود اوسی کتاب مین
در باب تقلید غیر معین فرماتی ہین و این مذہب بظاہر بانصاف نزدیک
نماید اور تحصیل التعرف مین یون فرماتی ہین و ہذا القول اقرب الی الانصاف
چنانچہ مذکور ہوچکا اور یہ جو حضرت شیخ نے فرمایا لکن قرار داد علما و مصلحت
دید ایشان در آخر زمان الخ سو یہ بہی ثابت نہین کیونکہ سب متاخرین وجوب
تقلید معین کے قایل نہین ہین چنانچہ بیان ہوچکا اور یہ جو فرمایا و ہو المختار
و فیہ الخیر سو اسکا جواب یہ ہی کہ مختار وہی ہی کہ احمد مختار صلعم کی صحابکا
مختار ہی اور خیر اوسی مین ہی جو کہ خیر القرون مین معمول تہا اور ضبط اور ربط اور
دین کا جو کہ .... زمانہ صحابہ اور تابعین مین تہا پہر نہین ہوا و جس امر پر اونکا
اتفاق ہی اوسی مین ضبط اور ربط ہی اگرچہ کسیکی سمجہہ مین نہ آوی **قولہم**
ہماری مولویصاحب مکہ معظمہ کا فتوی لائی ہین وجوب تقلید معین پر **جواب**
ہماری پیغمبر صاحب عرش مجید اور لوح محفوظ کا فتوا لائی ہین تقلید غیر معین پر
فاسئلوا اہل الذکر ان کنتم لا تعلمون اور یہ فتوی مقبول ہی مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ
مین **قولہم** فاسئلوا اہل الذکر مین لفظ اہل مفرد ہی اس سی معلوم ہوا کہ
تقلید فرد واحد یعنی ایک ہی شخص کی چاہیی **جواب** ایسی لفظ قرآن و حدیث

۵۵ زیادہ ہی انصاف کی طرف

مین بہت جگہ آتی ہین کہ جنسی مراد فرد واحد نہین ہوتا بلکہ جنس یا ہر ہر فرد مراد
ہوتا ہی چنانچہ جنازہ کی دعا مین اللہم اغفر لحینا ومیتنا وشاہدنا وغائبنا وصغیرنا
وکبیرنا وذکرنا وانثنا اور قرآن شریف مین ہی یا اہل یثرب اور تفسیر جلالین مین
ثم نخرجکم طفلا بمعنی اطفالا اور حدیث شریف مین آیا ہی السلام علیکم یا
اہل القبور اور اہل الذکر کی معنی تفسیر بیضاوی مین یون ہین فاسئلوا اہل الذکر
اہل الکتاب او علماء الاخبار ان کنتم لا تعلمون وفی الآیۃ دلیل علی انہ تعالی لم
یرسل امراۃ ولا ملکا للدعوۃ العامۃ وعلی وجوب المراجعۃ الی العلماء فیما لا یعلم
انتہی اور جلالین مین ہی یعنی العلماء بالتوراۃ والانجیل اور ترجمہ مولانا شاہ
عبد القادر مرحوم مین ہی سو پوچھو یاد رکھنی والون سی اور ترجمہ شاہ رفیع الدین
مرحوم مین پس سوال کر دیا د والون سی انتہی دیکھو اس آیۃ کریمہ کی معنی
مفسرین کسطور کرتی ہین اور لفظ اہل ذکر سی مراد ایک شخص معین ہرگز نہین
ہو سکتا کیونکہ مثلاً مذہب حنفی مین ایک حضرت ابو حنیفہ رح اور پہر اونکے شاگرد
جیسے ابو یوسف رح اور محمد رح وغیرہما اور اونکے بعد اور مجتہدین فی المذاہب
اور صاحبان ترجیح اور تخریج جیسے طحاوی اور کرخی اور حلوائی اور سرخسی اور
فخر الاسلام بزدوی اور فخر الدین قاضیخان اور ابو الحسن قدوری اور حسن بن
شرنبلالی اور صاحب ہدایہ وغیرہم رحمۃ اللہ علیہم بہت مشائخ ہین کہ جنکے اقوال پر
فتوی دیا جاتا ہی پہر تقلید شخصی کہان رہی اور حضرت ابو حنیفہ کی شاگردون
کی صدہا قول مخالف حضرت ابو حنیفہ رح کی ہین **قولہم** یہ سب حقیقت مین شاگرد
حضرت ابو حنیفہ رح کی ہین تو سبکے سب گویا ایک ہی شخص ہوا **جواب** امام محمد رح
شاگرد حضرت ابو حنیفہ رح کی اور امام شافعی رح شاگرد امام محمد رح کی اور حضرت
امام احمد حنبل شاگرد شافعی کی تو یہ سبکی سب بہی مگر ایک ہی شخص ہوا اور حقیقت

ساری مجتہد شاگرد ہین جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جسکے تقلید کروگی
حقیقت مین اتباع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہوگا کہ اونہین کی متابعت کا
حکم اللہ نے دیا ہے **قولہم** ابوحنیفہؒ اور اونکے شاگردونکا ہر مسئلہ مین ایک
اصول ہے **جواب** یہ دعوی بدون ثابت کرنیکے مقبول نہین ہوتا سارے
مسائل اختلافی حضرت ابوحنیفہؒ اور اونکی شاگردونکی اور ان سبکے اصول
بیان کرو پہر اپنا مدعا ثابت کرو بلکہ فرمایا ہی محقق شاہ ولی اللہ نے بیچ رسالہ
الانصاف کی وہہا لا یزال الا علی محجۃ ابراہیم ما امکن لہا کما کان ابو حنیفہؒ یفعل
ذلک وانما کان اختلافہم فی احد شیئین اما ان یکون لشیخہا تخریج علی مذہب
ابراہیم یزاحمانہ فیہ او یکون ہناک لابراہیم ونظرائہ اقوال مختلفۃ یخالفان شیخہما فی
ترجیح بعضہا علی البعض الخ اور اوسمین ہی وانما عد مذہب ابی حنیفۃ مع مذہب
ابی یوسف ومحمد واحدا مع انہما مجتہدان مطلقان مخالفتہما غیر قلیلۃ فی الاصول
والفروع لتوافقہم فی ہذا الاصل ولتدوین مذاہبہم جمیعا فی المبسوط والجامع الکبیر
انتہی اور اوسمین ہی ومنزلۃ مذہب احمد من مذہب الشافعی بمنزلۃ مذہب
ابی یوسف ومحمد من مذہب ابی حنیفۃ الا ان مذہبہ لم یجمع فی التدوین مع مذہب الشافعی
کما دون مذہبہما مع مذہب ابی حنیفۃ فلذلک لم یعدا مذہبا واحدا فیما یری واللہ
اعلم ولیس تدوینہ مع مذہبہ عسیرا علی من تلقیہا علی وجہہا انتہی اور حقیقت مین
اصل الاصول ساری مجتہدونکا ایک ہی کتاب اور سنت **قولہم** جو قول شاگردون
ابوحنیفہ کا مخالف ہی قول ابی حنیفہ کے اوسمین ضرور روایت ابی حنیفہؒ سے
ہوتی ہی کہ پہر اوس سے رجوع کیا **جواب** اول ہر قول مخالف مین کہ
صدہا ہین ہونا روایت کا حضرت ابی حنیفہؓ سے ثابت کرو اور اگر فرضاً یون
بہی ہو تو جس روایت سے امام نے رجوع کیا تو وہ منسوخ اور مخالف مرضی امام کے

ہوئی پہر اوسکے موافق جسکا قول ہو وہ نہین مخالف قول امام کے بہی سو بہ
ایسی روایت کی ہو افق کسیکا قول ہو نکو اعتماد مذہب نہین کہتے **قولہم**
تقلید غیر معین والی ایسی ہین کہ لا الی ہولاء ولا الی ہولاء **جواب** ایسا
اونکے حقمین صادق آتی ہی کہ نہ ادہر کے نہ ادہر کے اور تقلید غیر معین
والی ہر طرف کی ہین محمدی اور سنی ہونی مین تو کچہہ کلام ہی نہین اور
حنفی بہی ہین اور شافعی بہی اور مالکی بہی اور حنبلی بہی وغیرہم اور تقلید غیر
معین والی تو وہ شخص تہے کہ ساری امت سی افضل ہین یعنی صحابہ کرام اور
تابعین **قولہم** تقلید غیر معین والی ایسے ہین کہ مُحُکّوَنِرُ عاما وبحرموند عاما **جواب**
یہ اون کا فرقے کے حقمین ہے کہ اپنی خوشی سے بی سند لڑائی کو کبہی جائز کرتا
تہی کبہی حرام اور جو کوئی بسبب تحقیق کے یا واسطے ضرورت کے کسی مسئلہ مین بجای
تقلید ایک مجتہد کے دوسری مجتہد کی تقلید کری تو اوسکے حقمین یہ آیت صادق
نہین آتی کیونکہ یہ شخص عامل بالحدیث یا مقلد کسی مجتہد کا ہی نہ اپنی نفس کا
**قولہم** تقلید غیر معین مرجوح ہے **جواب** قول اور فعل صحابہ اور تابعین کا
جبکا خیر ہونا حضرت خیر البشر صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مرجوح نہین ہو سکتا
**قولہم** کہا ملا علی قاری نی بیچ رسالہ جواب قفال کے واجب ہے قاضی پر معین
کرنا ایک مذہب کا ورنہ جس امر مین جس مذہب کیطرف چاہیگا حلال یا حرام
کیطرف میل کریگا اور حلال اور حرام ثابت نہوگا پہر تکلیف شرعی ثابت نہوگی
اور قاعدہ شرعی بہی برہم ہو جائیگا **جواب** اسپر کوئی دلیل شرعی بیان
کرنا چاہیے اور تکلیف شرعی اوسوقت ساقط ہوکہ قاضی ساتہہ سیلان طبیعت
اور خواہش نفس کے حکم کرے اور اگر از راہ تحقیق مذہب راجح پر حکم کری
تو تکلیف شرعی ہرگز نہین ساقط ہوتی اور سیلان طبیعت اور نفسانیت کو

مذہب معین میں بہی دخل ہوسکتا ہے کیونکہ مذہب معین میں بہی مسائل
اختلافی بہت ہوتی ہیں چنانچہ بعضوں کے نزدیک بعض مقام میں مفتی کو
اختیار ہوتا ہے جسپر چاہیے فتوی دی اور معتبر یہی ہے کہ از روی دلیل
کے جس قول کو ترجیح ہو اوسپر فتوی دی چنانچہ انشاء اللہ تعالی بیان آویگا
**قولہم** صحابہؓ کے زمانہ مین اصول ور قواعد فقہ کے منضبط نتھی سو واسطے
تقلید ممکن نتہی **جواب** ضبط کرنا اصول اور قواعد کا واسطے آسانی
نکالنے اور بعضی مسائل کے ہے نہ واسطے بدل ڈالنے عمل اور سیرت صحابہ کے
**قولہم** صحابہ کی اعمال پر اس زمانہ کو قیاس کرنا نچاہیے کیونکہ وہ زمانہ خیر کا
تہا اور یہ زمانہ شر کا ہے **جواب** شر کی زمانہ والوں کی بہتری اسیمین ہے کہ
اتباع کریں خیر کے زمانہ والوں کا نہ کہ اونکی مخالفت کرین اور ہم مامور ہیں
عمل کرنیکے اوپر طریقہ صحابہؓ کے جیسا کہ حدیث شریف سی اور احیاء العلوم
سی ثابت ہوچکا اور اب انشاء اللہ تعالی زمانا خیر کا یعنی عہد حضرت مہدی
آخر الزمان علیہ السلام کا کہ جنکا نام محمد بن عبد اللہ اور ظہور اونکا ملک عرب
مین ہوگا قریب ہی آنیوالا ہی کہ لوگو نکو شوق عمل بالحدیث کا ہونی لگا
اور اسمین حکمت الہی معلوم ہوتی ہی یہ کہ لوگو نکو حضرت مہدی عم سے
نفرت نہو بسبب اسکے کہ اونکا عمل بہی حدیث ہی پر ہوگا وہ تو کسیکے مقلد
نہونگے چنانچہ کشف الغمہ مین ہی فانہ علیہ السلام اذا خرج یرفع الخلاف والرأی
من الارض فلایبقی ایامہ الا الدین الخالص ولیعادیہ سرا مقلدۃ العلماء
الموجودون فی زمنہ حین یرونہ یذہب الی خلاف ما ذہب الیہ ائمتہم لاعتقادہم
ان اللہ تعالی لا یوجد بعد ائمتہم احدا یعلوہم فی العلم الخ **قولہم** دوری ہمکہ
عشاق معنوی کفرست خدایکی ومحمدیکی وپیریکی **جواب** دوئی است کفر

بلا شک ولی نہ ہر جا خدا ایکی و محمد کی و پیر لیسی **ف** خدا کا ایک جاننا کہ سوا
اوسکے اور کسیکو مستحق پرستش اور نفع اور ضرر کا مالک اور قادر مطلق اور عالم کل
شی اور حاکم مطلق نجانے اور محمد صلعم کا ایک جاننا یہ کہ سوای اونکی اور کسیکو
متبوع مستقل نجانے اور سوای اوس جناب کے کسیکے واسطے واجب نا تقلید
شخصی کا نہ اعتقاد کرے ایسا شخص کہ اونکی سوای دوسری کی تقلید اور
اتباع جائز ہو سوای حضرت صلعم کے کوئی نہین اور پیرون کا بہت ہونا
یہ کہ صحابہ کرام سے اب تلک ساری علما اولیا مجتہدین محدثین مفسرین
حافظ قرار وغیرہم کہ جنکے ذریعہ سی دین محمدی ہمکو پہنچا درجہ بدرجہ علی حسب
المراتب سب ہماری پیر و مرشد اور بیان کرنیوالی سنت نبوی کی ہین اور
لطائف اشرفیہ مین لکہا ہے کہ قدوۃ الکبری میفرمودند کہ اجماع مشایخ رضوان
اللہ علیہم اجمعین است کہ تکمیل سالک بچند مشایخ میگردد بی انکار از اول الخ
کذا فی الرسالۃ المدراسیۃ اور جبکہ مذہب معین مین بہت سی مجتہدین ہوے
تو پیر ایک کہان رہا **قولہم** کہا شاہ ولی اللہ مرحوم نی رسالہ انصاف میں
بیچ باب اختیار کرنے مذہب معین کے وکان ذلک ہو الواجب فی ہذا
الزمان **جواب** شاہ ولی اللہ صاحب کا قول اگر فرضاً مخالف طریقہ خیر
القرون کے ہو دی تو ہرگز قبول نکیا جاویگا لیکن اس عبارت کا مضمون
سمجہنا موقوف ہے پہلی اور پچھلی عبارت پر جو کوئی انصاف کرکے رسالہ انصاف
کو بنظر انصاف دیکہے معلوم کرے کہ یہ قول شاہ ولی اللہ صاحب مرحوم کا
عام نہین بلکہ خاص ہے مجتہد فی المذہب کی واسطے زمانہ خاص مین یعنی بعد
دوسو ہجری کے بعد چنانچہ فرمایا فہو مجتہد فی البعض و غیر مجتہد فی البعض و
لبعد المائتین ظہر فیہم التمذہب للمجتہدین باعیانہم وقل من لا یعتمد علی مذہب

مجتہد لبعینہ وکان ہذا ہو الواجب فی ذلک الزمان اور سبب اسکا یہ ہے
کہ ہر مذہب کی مسائل کی ترجیح اور تخریج نہایت دشوار ہی بدون اجتہاد کے
ایک مذہب پر ہو نہیں سکتی جیساکہ فرمایا فلو ابتدر ہذا بتقلید مذاہبہم وتنقیح
اقوالہم لکان امتزما لما لا یطیقہ و لا یفرغ طول عمرہ الی ان قال وہذا
ہو المجتہد فی المذہب اور پہر فرمایا فاذا کان للواجب طرق متعددۃ وجب
تحصیل طریق من تلک الطرق من غیر تعیین واذا تعین لہ طریق واحد وجب
تحصیل ذلک بخصوصہ کما اذا کان الرجل فی مخمصۃ شدیدۃ یخاف منہا الہلاک
وکان لدفع مخمصۃ طرق من شراء الطعام والتقاط الفواکہۃ من الصحراء واصطیاد
ما یتقوت بہ وجب تحصیل شئ من ہذہ الطرق لا علی التعیین فاذا وقع فی مکان
لیس ہناک صید ولا فواکہ وجب علیہ شراء الطعام وکذلک کان للسلف
طرق الی تحصیل ہذا الواجب وکان الواجب تحصیل طریق من تلک الطرق
لا علی التعیین ثم انسدت تلک الطرق الا طریق واحد فوجب ذلک الطریق
بخصوصہ انتہی یہ بیان شاہ صاحب کا بیچ حق مجتہد فی المذہب کے ہے بیچ زمانہ
مخصوص کے اور علی ہذا القیاس بعض وقت عوام پر تقلید مذہب معین کی
واجب ہوتی ہی جبکہ سوائی ایک مذہب کے اور مذہب کا مسئلہ نہ ملی جیسا
اسکی بعد فرمایا وعلی ہذا ینبغی ان یقاس وجوب التقلید لامام بعینہ فانہ قد
یکون واجبا وقد لا یکون واجبا فاذا کان انسان جاہل فی بلاد الہند
وما وراء النہر ولیس ہناک عالم شافعی ولا مالکی ولا حنبلی ولا کتاب من کتب
ہذہ المذاہب وجب علیہ ان یقلد لمذہب ابی حنیفۃ رضہ ویحرم علیہ ان یخرج من
مذہبہ لانہ حینئذ یخلع عن عنقہ ربقۃ الشریعۃ ویبقی سدی مہملا بخلاف ما اذا
کان فی الحرمین فانہ میسر لہ ہناک معرفۃ جمیع المذاہب ولا یکفیہ ان یاخذ

من السنة العوام ولا ان ياخذ من كتاب غير مشهور ذكر كل ذلك في النهر الفائق
شرح كنز الدقائق انتهى مختصرا من عينه اور فرمايا حضرت شاه ولى الله نے
بیچ عقد الجید کے ثم نقل عن جماعة عظيمة من علماء المذاهب انهم كانوا يعملون
ويفتون بالمذاهب من غير التزام مذهب معين من زمن اصحاب المذاهب
الى زمانه على وجه تقتضي كلامه ان ذلك الامر لم يزل العلماء عليه قديما و
حديثا حتى صار بمنزلة المتفق عليه فصار سبيل المسلمين الذي لا يصح خلافه
اور اوسی مین ہی اذا اراد هذا المتبحر في المذهب ان يعمل في مسئلة بخلاف
مذهب امامه فمنعه الغزالي وشرذمة وهو قول ضعيف وذهب الاكثرون
الى جوازه وهو الذي انعقد عليه الاتفاق من مفتي المذاهب الاربعة من المتاخرين
واستخرجوه من كلام اوائلهم الخ نقل بالاختصار **قولهم** امام عبد الوهاب شعرانی
کی قول سے واجب ہونا تقلید مذہب معین کا معلوم ہوتا ہی جیسا کہ ذکر
کیا بیچ میزان شعرانی اور میزان خضری کے **جواب** میزان کی عبارت سے
جو پہلے نقل ہو چکین اجماع صحابہ رضی اللہ عنہم کا اوپر نہ واجب ہونی تقلید معین کے
معلوم ہو چکا اور ایک قول امام موصوف کا ابہی منقول ہوا عقد الجید سی؛
سو یہ خلاف معمول صحابہ کے کہ حضرت امام شعرانی خود اوسکے مقر ہین کیسکا
قول مقبول ہو سکی اور امام شعرانی کے نزدیک عالم محجوب کی حق مین تقلید
معین واجب ہی اور جب اوسکو عین الشریعة پر اطلاع ہو جاوی اور
حجاب اوٹھ جاوی اور سب مذہبون کو حق جاننی لگے تو اوسپر تقلید معین
واجب نہین رہتی اور میزان الشعرانی کی تصنیف کا مقصود یہی ہی کہ ہر کوئی
اس حجاب کو اوٹھا کر عین الشریعة پر واقف ہو کر ہر مذہب کو حق جاننی
لگی اور ایک کو دوسری پر ترجیح نہ دی اور ہر مذہب پر عمل کری چنانچہ

بیان ہو چکا اور فرمایا میزان مین فان وصلت الی شہود عین الشریعۃ فہناک
لا یجب علیک التقید بمذہب لانک تری اتصال جمیع مذاہب المجتہدین بہا
الخ اور اوسی مین ہی صفحہ ۶ ومن تحقق بما ذکرنا ذوقا وکشفا کما ذقناہ وکشف
لنا وجد جمیع اقوال الائمۃ المجتہدین ومقلدیہم داخلۃ فی قواعد الشریعۃ المطہرۃ
ومقتبسۃ من شعاع نورہا لا یخرج منہا قول واحد عن الشریعۃ وصحت مطابقتہ
قولہ باللسان ان سائر ائمۃ المسلمین علی ہدی من ربہم لاعتقادہ ذلک بالجنان
وعلم جزما ویقینا ان کل مجتہد مصیب ورجع عن قولہ المصیب واحد الخ اور فرمایا
وہی اقرب الی طریق الادب مع الائمۃ مما تعتقدہ انت من ترجیح مذہب علی
مذہب بغیر طریق شرعی واین قول من یقول ان سائر الائمۃ المسلمین او
الائمۃ الاربعۃ الآن علی ہدی من ربہم ظاہرا وباطنا ممن یقول ثلاثۃ اربابہم
او اکثر علی غیر الحق فی نفس الامر **قولہم** اگر تقلید معین نکروگی تو تمکو گیدڑ
اور لومڑی وغیرہ کہانی پڑینگے **جواب** جو کوئی گیدڑ اور لومڑی وغیرہ کو
حضرت ابو حنیفہؒ کی تقلید کرکے حرام جان چکا اوسکو بضرورت ان جانوروں کا
کہانا بتقلید اور امام کے درست نہین اور جو کوئی حرام نہین جانتا وہ جب
امام کی تقلید کرکے جس جانور کو کہ اوس امام کے نزدیک حلال ہے حلال جانکر
کہاوے درست ہی چنانچہ انشاء اللہ تعالی یہ مسئلہ آگے بیان ہوگا اور جو حیوان
کہ بالاتفاق حرام ہے جیسے خنزیر وکتا کسیکے نزدیک حلال نہین لیکن کسی امام
مجتہد اہل سنت کے قول کو حقارت سے یاد کرنا دین کی بات نہین فرمایا
امام عبد الوہاب شعرانی نے میزان کی خطبہ مین وکما لا یجوز الطعن فیما جاءت
بہ الانبیاء مع اختلاف شرائعہم فکذلک لا یجوز لنا الطعن فیما استنبطہ الائمۃ
المجتہدون بطریق الاجتہاد والاحسان اور اوسی مین ہی صفحہ ۳۳ فلا یجتہد

مجتہد الا وسلسلۃ متصلۃ لصحابی قال بقولہ او بجماعۃ منہم چنانچہ کچھہ بیان اسکا
انشاء اللہ تعالی مسئلہ مین ہوگا اور جیسے گیدڑ اور لومڑی بعض مذہب مین
حلال ہے ایسا ہی بقول بعضون کے اُلو اور ایک قسم کا کوا حنفی مذہب مین
حلال ہے لیکن بہر صورت کسی مذہب پر طعن نچاہیے **قولہم** لا مذہبون کے
نزدیک ایک آبخورہ پانی مین ایک قطرہ بول کا پڑجاوی اور نجاست
کا اثر ظاہر نہو تو وہ پانی پاک ہی رہتا ہے جسنی اوسکو پیا پیشاب پیا
**جواب** یہ اعتراض وارد ہوتا ہے اوپر مذہب امام مالک و اکثر محدثین
کے لیکن یون جاننا چاہیے کہ حوض دردہ مین کتنا ہی پیشاب پڑجاوی
اور نجاست کا اثر ظاہر نہو تو بموجب مذہب حنفی کی پاک ہی رہتا ہی
تو یہ اعتراض یعنی مذہب حنفی پر بہی وارد ہوا ہم یہہ ہی گذارش کرتی ہین کہ اپنی
طبیعت کی جہت سی کسی مذہب پر اعتراض مت کرو کیونکہ مجتہد کو تو باوجود
خطا واقع ہونی کی بہی ثواب ہی ملتا ہے جسکو اللہ کی یہان سی انعام ملے
تو تمہین اوسپر طعن کرنا سخت نازیبا ہے ہان دلیل شرعی کی جہت سے
جو مسئلہ کسی مذہب کا مرجوح معلوم دی اوسکو ترک کرو طعن مت کرو کیونکہ
مذہب پر طعن کرنا حقیقت مین طعن ہی اوس حدیث پر جس سے وہ مسئلہ
نکالا گیا **قولہم** اصول الرضا مین ہی واما طریق المتاخرین فالتخصیص و
التعیین بمذہب واحد و ہو الاقرب الی رفع الانتشار فی امور الدین **جواب**
یہ قول ضعیف ہے بلکہ محقق متاخرین مثل شیخ الحنفیہ ابن ہمام وغیرہ قائل
وجوب تعیین کے نہین ہین جیسا کہ بیان ہوچکا اور عبارت اصول الرضا
سے بہی واجب ہونا نہین نکلتا اور عدم تعیین مذہب مین اگر انتشار امور
دین کا ہوتا تو زمانہ صحابہ اور تابعین مین اس سی منع کرلے **قولہم** مسئلہ

تصنیف شیخ عبد الحق رح مین ہے واگر قصد سلوک طریق ورع واحتیاط دارد ہم از مذہب ہا حد مختار روایتی کہ دلیلش احسن واقوی وفائدہ اش اعم واتم واحتیاط دران اکثر واوفر بود اختیار کند وبراہ رخصت ومساہلت وحیلہ اندوزی نرود این طریقہ متاخرین است وشک نیست کہ این طریقہ محکم تر ومضبوط تر است **جواب** ظاہر اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ طریقہ متاخرین کا موجب ورع اور پرہیزگاری اور احتیاط اور بہت محکم اور مضبوط ہے اور طریقہ متقدمین کا کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے ہے اونہین مین ہین موجب نا پرہیزگاری اور بے احتیاط اور مساہلت اور حیلہ اندوزی اور کم محکم اور کم ضبط ہے اور شک نہین کہ یہہ بات غلط ہے اس مقام مین حضرت شیخ کے قول مین کچہہ تاویل کرنا چاہیے ۞ **قولہم** جن کتابون سے سند عدم وجوب تقلید معین کے دیتی ہو اونمین سے بعضی کتاب مین کوئی حکایت وجوب تقلید معین کی بہی ہے اور شاہ ولی اللہ صاحب نے بہی کہین کچہہ کہا اور کہین کچہہ **جواب** بعضے کتابین بطور مجموعہ کے ہوتی ہین اونمین ہر طرح کی روایتین منقول ہوتی ہین اور بعضی مسئلے مین بعضی علما بعد تحقیق کے قول اول سے رجوع کرتی ہین چنانچہ حضرات مجتہدین نے بہی کیا اور بعضے جگہہ نقل کرنیوالی اور کاتب سے غلطی ہوجاتی ہے اور کہین کوئی ناخدا ترس تحریف یا وضع عبارت کر دیتا ہے اور حضرات مجتہدین سے بہی بعضے مسائل مین دو دو تین تین روایتین منقول ہوتے ہین چنانچہ انشاء اللہ تعالیٰ بیان ہوگا سو ایسی اختلاف مین جو روایت کہ شرع سے دلیلون سے تقویت پاوی اور معتبر اور صحیح ہو اوسپر عمل کرنا چاہیے چنانچہ ایسے ہی محل مین فقہا دین پانچ طرح لکہدیتی ہین ہو الصحیح ہو الاصح ہو الاشبہ بہ یفتی علیہ الفتوی ہو المختار وغیرہا اور بعضے روایت مین ظاہر مین اختلاف معلوم ہوتا ہے حقیقت مین نہین ہوتا غور کرنیسے حل اختلاف ہوجاتا ہے چنانچہ حل اختلاف دو عبارتون کتاب الانوار کا عقد الجید سے معلوم ہوگا اسی بحث مین انشاء اللہ تعالیٰ **قولہم** کتاب

٦٥

ایضاح الحق تصنیف کسی لامذہب کے ہے اور یہ مولانا اسماعیل شہید رحمہ کا نام
اور مولانا محمد اسماعیل شہید کہ مصنف صراط مستقیم کے ہیں اونکا کہیں ذکر نہیں
**جواب** ہر کوئی جانتا ہے کہ ایضاح الحق اور صراط مستقیم اور تنویر العینین تصنیف
محمد اسماعیل شہید کے ہیں سو ان تینوں کتابوں سے اس رسالہ میں عمل بالحدیث
عدم وجوب تقلید شخصی کا لکھا گیا ہے چنانچہ مذکور ہو چکا **قولہم** اہل حل عقد
میں تقلید معین مجتہد واحد کو **جواب** اہل حل عقد سے اگر مراد سلطان اور
تو اس ملک کے حاکم امالیان سرکار انگریزی ہیں سو دین کی امر میں ہم اونکی
میں اور نہ وہ دیکھو ہماری دین میں کچھ حکم لگا دیں اور اگر مراد علما ہیں تو
تنوی ہے عدم وجوب تقلید شخصے پر **قولہم** عقد الجید میں ہے والمرجح عند
ان العامی المنتسب الی مذہب لہ مذہب لا یجوز لہ مخالفتہ **جواب**
عقد الجید میں یہ ہے وقولہ لکن منتسبا الی مذہب فہل یجوز ان یتخیر ویقلد ای
فیہ خلاف مبنی علی انہ یلزمہ التقلید بمذہب معین ام لا فیہ وجہان قال
والذی یقتضیہ الدلیل انہ لا یلزم بل یستفتی من شاء ومن اتفق لکن من
لا رخص انتساب مذہب سی مراد ہے التزام ایک مذہب کا یعنے یوں
کہ یعنے فلانے امام کا مذہب اپنے اوپر لازم کر لیا یا یہ کہ جس مسئلہ
پر عمل کیا خاص اوس مسئلہ میں اوس مذہب سے منتسب ہوا سو انتسا
کی حالت میں اختلاف ہے اور جس فقیہ کو جو قول پسند ہو
دیتا ہے چنانچہ عقد الجید میں نے قول امام نووی کا وافتی التز
نیجوز لہ الخروج عنہ علی الاصح اور اوسی میں ہے منقول خزانۃ الروایا
واذا قلد فقیہا فی شی فہل یجوز ان یرجع عنہ الی فقیہ آخر فی المسئلۃ علی
ان لا یکون التزم مذہبا معینا کمذہب ابی حنیفۃ والشافعی وغیرہما والثانی

